A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

آفاقی مسلک کا علمبردار

ماہنامہ روحانی **آئینہ قسمت** ® لاہور

جلد نمبر 69 — February 2017 — شمارہ نمبر 11

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

**جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ**

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

**بیرون ممالک سالانہ چندہ**

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

**قیمت 70 روپے**

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبرشپ 9000 روپے

لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years






جنگ فورم میں سید انتظار حسین زنجانی، یاسمین وٹو، اور شہزادہ مصور علی زنجانی اپنے خیالات کا اظہار کر رہے ہیں

EXPRESS FORUM

TRIBUNE — express NEWS — TRIBUNE — express NEWS


**کاشانہ زنجانی 125-ڈی، گلبرگ 2**

بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور 54660

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

**کاشانہ زنجانی راولپنڈی**

A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/ آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ

PH: 051-8732742
051-8732764

**کاشانہ زنجانی**

نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی 74200-

Ph: 021-32217544




سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا



# حمد

فاروق رحمان

دھرتی، امبر، ریت، سمندر، سب تیرے ہیں میرا کیا
ذرے، تارے، سیپی، گوہر، سب تیرے ہیں میرا کیا

تو ہی ڈبوئے، تو ہی ترائے، تو ہی بیڑا پار لگائے
طوفاں، ساحل، کشتی، لنگر، سب تیرے ہیں میرا کیا

آتی جاتی سانسوں پر بس تیرا حق ہے اے مولا
نیند، سہانے خواب کے منظر، سب تیرے ہیں میرا کیا

میرے لہجے میرے آہنگ میری ہر اک بات میں تو
جتنے گُن ہیں میرے اندر، سب تیرے ہیں میرا کیا

بخش خدایا دید کی لذت اور نہ کچھ مانگے فاروق
جنت، دوزخ، یومِ محشر، سب تیرے ہیں میرا کیا

# نعت

جلیل مانکپوری

کٹے عمر صلِّ علیٰ کہتے کہتے
اٹھوں حشر میں مصطفیٰ کہتے کہتے

محمدؐ کو پایا خدا کہتے کہتے
خدا مل گیا مصطفیٰ کہتے کہتے

بڑا کام نکلے اگر جان نکلے
زباں سے حبیبِ خدا کہتے کہتے

پیامِ تمنّا نہ پوچھو ہمارا
کہ تھک گئی ہے صبا کہتے کہتے

وہ لذت بھرا تھا مدینے کا قصہ
مجھے ہائے غش آ گیا کہتے کہتے

ہوئیں مشکلیں سب غریبوں کی آساں
محمدؐ کو مشکل کشا کہتے کہتے

جلیل آ گئے وجد میں سب فرشتے
ترے شعر پر مرحبا کہتے کہتے



# منقبت

مظہر بھوپالی

آغوش فاطمہؑ میں شبیرؑ آ رہے ہیں
دین نبیؐ کی جامع تصویر لا رہے ہیں

اہل زمیں پہ ان کا احسان یہ رہے گا
قرآن کی مکمل تفسیر لا رہے ہیں

ذبیح عظیم ہو گا یہ خواب تھا نبیؐ کا
اس خوابِ ابتدا کی تعبیر لا رہے ہیں

حُر کو بھی یہ یقیں تھا بن جائے گا مقدر
قدموں میں شہہ کہ اپنی تقدیر لا رہے ہیں

بے شیر کی گواہی سن لیں یزید سارے
اصغر بھی آ کے رن میں لب کو ہلا رہے ہیں

رخصت کے وقت ہم سے کہہ کر گئے تھے مظہر
لینے کو آخرت کی جاگیر جا رہے ہیں

# عالمی و سیاسی پیشگوئیاں
## فروری 2017ء

زائچہ نیومون — بحساب ویدک — 04 قوس 11 — 28 جنوری 2017ء بوقت 5 بجکر 7 منٹ اسلام آباد

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 31 جدی 01 — 11 فروری 2017ء بوقت 5 بجکر 32 منٹ اسلام آباد

**عدلیہ کا کوئی اہم فیصلہ آنے سے اسٹاک مارکیٹ اچانک کریش کر سکتی ہے، ملکی کرنسی کا ڈالر کے مقابلے میں اچانک گرنا اور مالی اداروں میں ناقص پلاننگ سے نقصانات سے اپوزیشن اور میڈیا کی تنقید کا نشانہ بنیں**

**دہشت گردی، جرائم، قتل، اغواء، تشدد کے واقعات اچانک بڑھ سکتے ہیں، حکومت کی بدنامی اور اس کے خلاف گرینڈ سیاسی اتحاد بن سکتا ہے**

**زائچہ نیومون:**۔ دوسرے ملکی معیشت کے گھر ہونے سے قمر یہاں آٹھویں نحس اور وبال یافتہ شمس نویں عدلیہ کے حاکم اور یہاں یہ بھی وبال یافتہ ہے۔ جبکہ دوسرے گھر کا حاکم زحل طالع میں اپنے گھر سے بارہویں ہونے سے قومی خزانہ، ریونیو، محصولات، بینک، ٹریڈ کامرس سے متعلقہ معاملات ہائی لائٹ رہیں۔ مالی فراڈ اسکینڈل اور اسٹاک ایکسچینج کی مصنوعی ترقی اندیشہ ہے کہ عدلیہ کا کوئی اہم فیصلہ آنے سے اسٹاک مارکیٹ اچانک کریش کر سکتی ہے۔ یا پھر اسٹاک اور شیئر مارکیٹ میں غیر متوقع اُتار چڑھاؤ ملکی کرنسی کا ڈالر کے مقابلے میں اچانک گرنا اور مالی اداروں میں ناقص پلاننگ سے نقصانات سے اپوزیشن اور میڈیا کی تنقید کا نشانہ بنیں۔ مشتری دسویں حکومت کے گھر کمزور ہونے سے مالی اُتار چڑھاؤ سنبھالنے اور ریونیو بڑھانے کے لئے حکومتی اقدامات سی پیک کے منصوبوں کو آگے بڑھائے۔ پاکستان کی جغرافیائی اہمیت ترقی کے منصوبوں میں دوست ممالک کی بھرپور امداد ملے زہرہ مریخ چوتھے مقابل مشتری ہونے اندرون ملک تعمیراتی سلسلے خصوصاً سڑکوں کے جال موٹر وے سی پیک پاک چائینہ راہداری کے کام مسلسل جاری رہیں گے۔ تاہم محکمہ آثار قدیمہ اوقاف اور حکومت اپوزیشن کے درمیان سیاسی قانونی جنگ سے نقصان اور بے سکونی بے اطمینانی کی کیفیت کا تسلسل رہیگا۔

**زائچہ فل مون:**۔ منقلب برج جدی پہلے قوم دوسرے ملکی معیشت کا مشترکہ حاکم زحل بارہویں نحس گھر جبکہ بارہویں کا حاکم مشتری قانون وبال یافتہ نویں بیٹھا ہے۔ یہ زائچہ اندرون ملک عجیب وغریب حالات کی نشان دہی کرتا ہے۔ منجمین کے نزدیک زحل سیاست کی بارہویں پوزیشن مریخ سے بھی زیادہ منحوس خیال کی جاتی ہے۔ ستاروں کی ناقص نشست کے سبب دہشت گردی، جرائم، قتل، اغواء، تشدد کے واقعات اچانک بڑھ سکتے ہیں۔ وزارت داخلہ کو چوکس رہنا ہوگا۔ مذہبی وسیاسی فرقہ وارانہ فسادات وتشدد کے اچانک واقعات میں ملک دشمن قوتیں سرگرم ہوسکتی ہیں۔ جیل خانہ جات میں ہنگامے جیل ٹوٹنے فرار کے واقعات کا اندیشہ زحل دوسرے اور نویں مشتری مریخ کو مکمل ناظر ہونے سے حکومت کے لئے مالی قانونی پریشانیاں متعلقہ اداروں میں فنڈ اور بجٹ میں پیسے کی کمی کے سبب منصوبے عارضی طور سے متاثر ہوں۔ حکومت کی بدنامی اور اس کے خلاف گرینڈ سیاسی اتحاد بن سکتا ہے۔ خفیہ اتحاد اور خفیہ طاقتیں بھی حکومت کے خلاف اُٹھ کھڑی ہوں۔ زحل اور مشتری کی زائچہ میں نشست نظرات موجودہ حکومت کے لئے خطرہ سیاسی حکومت کے متاثر ہونے ایوان میں سربراہ کی تبدیلی جیسے سبھی ناقص واقعات رونما ہوسکتے ہیں جس سے اندرون ملک جاری ترقیاتی کام بھی عارضی طور سے متاثر ہوسکتے ہیں۔

**دیگر ممالک:**۔ داعش کی بڑھتی ہوئی دہشت گردی جنگی سازشوں کی روک تھام اور انکی قیادت کو نشانہ بنانے کے لئے متاثرہ ممالک جزوی سپر پاور قوتیں تعاون پر آمادہ ہوں۔ شام، عراق میں انکی سرکوبی کے لئے سخت اقدامات کئے جائیں۔ جنرل راحیل شریف کی اسلامی افواج کی قیادت کے سبب سعودی عربیہ، ایران تعلقات میں بہتری کی فضاء پیدا کرنے کی کوشش تیز ہوں۔ امریکی قیادت کی تبدیلی سے امریکی خارجہ اور عسکری پالیسیوں میں تبدیلیاں آئیں۔ افغانستان میں مزید امریکی افواج بھیجی جائیں مشرق وسطیٰ خصوصاً سعودی عربیہ، کویت، اومان، قطر، بحرین اور امارات کے آپس کے تجارتی روابط بڑھیں بیروزگاری کی شرح بڑھنے لگے اور جاری ترقیاتی کاموں میں سست روی آئے امریکہ، ایران سیاسی تعلقات عارضی سردمہری سے بحرانی کیفیت پیدا ہوسکتی ہے۔

**قمر در عقرب**

**اس نحس وقت کی ابتداء 16 فروری 11 بجکر 40 منٹ، خاتمہ 18 فروری 23 بجکر 52 منٹ تک رہے گی۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔**

# نیا سال پاکستان کیلئے فیصلہ کن ہوگا طویل نگران حکومت بن سکتی ہے: ماہرین نجوم

میزبان: افتخار احمد رپورٹ: جنگ فورم (اسلم جاوید)

## عمران کی وزیراعظم بننے کے خواہش پوری ہوتی نظر نہیں آتی، انتظار حسین زنجانی، شہزادہ سید مصور علی زنجانی کا اظہار خیال

نیا سال سیاسی لحاظ سے اہم ٹرننگ پوائنٹ دکھائی دیتا ہے۔ پاکستان کے لئے فیصلہ کن سال ہوگا سیاست کے انداز بدل جائیں گے، ملک میں طویل عرصہ کیلئے نگران حکومت بن سکتی ہے، معاملات تبدیل نہ ہوئے تو چہرے تبدیل ہو سکتے ہیں، ملک کے اندر دہشت گردی میں واضح کمی آئے گی، معاشیات بہتر ہوگی، سی پیک ایشیائی یونین کی بنیاد بن سکتا ہے، نوجوانوں کے روزگار اور تعلیم کیلئے بہتر ثابت ہوگا، یہ سوچ ٹھیک نہیں کہ طوفان گذر گیا ہے معاملات یکدم اوپر اُٹھ سکتے ہیں، ان ملے جلے خیالات کا اظہار مختلف ماہرین نجوم نے جنگ فورم میں 2017ء کیسا ہوگا؟ کے موضوع پر منعقدہ مذاکرے میں کیا پروگرام کے میزبان افتخار احمد اور اسلم جاوید تھے ممتاز ماہر علم نجوم سید انتظار حسین زنجانی نے کہا کہ 2017ء پاکستان میں سیاسی لحاظ سے ایک اہم ٹرننگ پوائنٹ دکھائی دیتا ہے سیاستدانوں کو اپنی بقا کی جنگ لڑنا ہوگی اور سیاست کے انداز بدل جائیں گے ایسے نئے چہرے ابھریں گے جو آگے چل کر قومی قیادت کی شکل میں سامنے آئیں گے۔ حکمران خاندان سیاسی لحاظ سے ستاروں کی نحوست کا شکار ہوسکتا ہے اس خاندان کو یکجا رکھنے والی شخصیت کی درازی عمر کی دعا کرنی چاہئے۔ انہوں نے کہا کہ پاکستان کا زائچہ جمہوری نہیں عسکری ہے نئے سال میں فوج اور کمانڈر ملکی خدمت کا عمل جاری رکھیں گے، اپوزیشن کا دباؤ بڑھ جائے گا، الیکشن کی گہما گہمی بڑھے گی بلکہ الیکشن ہو بھی سکتے ہیں ایمرجنسی بھی لگائی جاسکتی ہے۔ ستارہ زحل ایک ایسی پوزیشن میں آرہا ہے کہ حکمرانوں کے احتساب کا عمل شروع ہوسکتا ہے ملک دشمن عناصر کی سرکوبی ہوتی دکھائی دے رہی ہے، سٹاک ایکسچینج میں اتار چڑھاؤ جاری رہے گا اس سال پیپلز پارٹی کو حکومت کو اسمبلی کے اندر اور باہر ٹف ٹائم دینے کا موقع ملے گا اور حکومت مخالف گرینڈ الائنس بنتا دکھائی دے رہا ہے، حکومت قبل از وقت الیکشن کا اعلان کرسکتی ہے، سیاسی بریکنگ نیوز کا ماحول بڑھے گا کرپشن کے الزامات بڑھیں گے جو آئندہ انتخابات میں اہم کردار ادا کریں گے، ملک میں طویل عرصہ کیلئے بننے والی نگران حکومت الیکشن اور کرپشن کا معاملہ حل کرائے گی، جولائی اگست میں حکومت مخالف فارمولہ سامنے آسکتا ہے، معاشی طور پر ملک بہتری کی طرف جائیگا جبکہ مہنگائی کنٹرول نہیں ہو سکے گی غربت میں اضافہ ہوگا، ملک میں جنوری سے وسیع پیمانے پر معدنی ذخائر دریافت ہونگے۔ ماہر علم نجوم پروفیسر معظم خان نے کہا کہ 2017ء پاکستان کیلئے کسی بھی اعتبار سے بہتر نہیں ہوگا۔ حکومت کیلئے مئی سے لیکر نومبر تک مشکل ترین وقت رہے گا، بھارت نئے سال میں پاکستان کیلئے مسائل پیدا کرسکتا ہے اور دونوں ممالک کے مابین جنگ کی صورتحال پیدا ہوسکتی ہے، نیا سال بھارت کیلئے بھی بہتر نہیں ہوگا وہاں آزادی کی مقامی تحریکیں جنم لے سکتی ہیں جنہیں بنیاد بنا کر بھارت پاکستان کے خلاف جنگ مسلط کرسکتا ہے۔ نئے سال میں میڈیا پر الزامات اور حملوں کا امکان نظر آرہا ہے جبکہ خارجی محاذ پر صورتحال بہتر نہیں نظر



جنگ فورم میں سید انتظار حسین زنجانی، یاسین وٹو، اور شہزادہ مصور علی زنجانی اپنے خیالات کا اظہار کر رہے ہیں

میزبان: اجمل ستار ملک، (ایڈیٹر فورم) رپورٹ: احسن کامرے




# 2017ء پاکستان کے لئے چمکتا دمکتا سال ہوگا!!

## نئے سال کے حوالے سے ماہرین علم الاعداد اور علم نجوم کی ''ایکسپریس فورم'' میں پیش گوئیاں

غیب کا علم بلاشبہ اللہ تعالیٰ کی ذات کو ہے۔ عوامی دلچسپی کے پیش نظر نئے سال کے بارے میں پیش گوئیوں کے لئے ملک کے معروف ماہرین علم الاعداد، علم نجوم، علم جفر اور علم قیافہ سید انتظار حسین زنجانی، یاسین وٹو، ڈاکٹر زیب خان اور سید مصور علی زنجانی کو ''ایکسپریس فورم'' میں مدعو کیا گیا اور ان سے سال **2017**ء کے بارے میں دریافت کیا گیا۔ ان ماہرین کی پیش گوئیاں نذر قارئین ہیں۔

### سید انتظار حسین زنجانی

**2017**ء پوری دُنیا خصوصی پاکستان کے لئے اہم سال ہے۔ اس سال کا عدد **1** ہے جو وحدہ لاشریک کا نمبر ہے۔ یہ شمس کا نمبر بھی ہے لہٰذا **2017**ء میں پاکستان میں اقتدار اعلیٰ کی صورت نظر آتی ہے کہ اس میں ایک ایسی قیادت ابھرے گی جو آگے جا کر ملک کی باگ ڈور سنبھالنے میں اہم کردار ادا کرے گی۔ **2017**ء میں مثبت بدیلیاں رونما ہوں گی اور میرے نزدیک یہ تبدیلی روح جمہوریت کا سال ہے۔ **1972**ء کا مفرد عدد **1** بنتا ہے، اس سال شفاف انتخابات ہوئے جبکہ **2008**ء کا عدد بھی **1** ہے اور اس میں بھی شفاف انتخابات ہوئے۔ اسی طرح **2017**ء انتخابات کے نظام کی شفافیت کا سال ہے اور اس کے اثرات **2018**ء کے عام انتخابات پر پڑیں گے۔ پاکستان کا ستارہ مریخ ہے۔ یہ سال پاکستان کے ستارے مریخ کی تسخیر کا سال ہے اور امریکی خلائی ادارہ ''ناسا'' اس سال مریخ کو تسخیر کرے گا۔ **2017**ء امریکا کے تیسرے جنم کا سال ہے۔ امریکا اس سال دنیا کو فتح کرنے کے لئے اپنا کردار بڑھائے گا جبکہ عسکری، خارجی اور خلائی تحقیق میں اہم کام کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ **2017**ء میں عالمی دہشت گردی کے خطرات موجود رہیں گے۔ ماضی میں جو روسی آبدوز گم ہوگئی تھی اس کے اسلحے کو داعش جیسی تنظیمیں استعمال کر کے دنیا میں جنگ و جدل برپا کرنے کی کوشش کر سکتی ہیں۔ **2017**ء میں دنیا بھر کے مسلمان، یہودی سازشوں سے متاثر دکھائی دیتے ہیں جبکہ مقدس مقامات کو نشانہ بنانے کی سازش بھی کی جاسکتی ہے۔ یہ سال اقوام متحدہ اور بین المذاہب رہنماؤں کی بیداری اور نئی قیادت کا سال ہے۔ اس سال پاک بھارت تعلقات میں کشیدگی اور عسکری نقل و حمل میں اضافہ ہوگا جبکہ مسئلہ کشمیر عالمی توجہ کا مرکز رہے گا۔ یہ سال کشمیریوں کی قربانیوں کے حوالے سے فیصلہ کن سال ثابت ہوگا۔ مسئلہ کشمیر کے حل کے لئے ایران، امریکا، روس، عرب ممالک، اقوام متحدہ و دیگر عالمی طاقتیں بھی بھارت پر دباؤ ڈالیں گی تاکہ ممکنہ ایٹمی جنگ کو روکا جا سکے۔ **2017**ء میں سپر پاورز کے بیڑوں کی نقل و حرکت رہے گی۔ چین، کوریا اور جاپان کی عسکری سرگرمیاں بڑھیں گی جبکہ پاک، ایران تجارتی سرگرمیوں میں اضافہ ہوگا اور ہمیں ایران سے بجلی، تیل، گیس و دیگر ضروری چیزیں ملیں گی۔ سی پیک منصوبے کے تحت تجارتی سرگرمیوں میں رواں سال بہت اضافہ ہوگا۔ نیا سال جدت کا سال ہے، یہ نئی امیدیں اور نئی شروعات کا آغاز ہے۔ اس سال دنیا میں نئی چیزیں سامنے آئیں گی، نئے خیالات اور انفارمیشن ٹیکنالوجی کے شعبے میں بہتری آئے گی۔ **2017**ء پاکستان کی سیاست کے حوالے سے انتہائی اہم سال ہے۔ پاکستان میں سیاسی طرز عمل اور طرز حکومت کی تبدیلی کے نئے آغاز کا دور شروع ہوگا، ایسا معلوم ہوگا کہ یہ الیکشن کا سال ہے اور موجودہ حکمرانوں کو شدید سیاسی مزاحمت کا سامنا کرنا پڑے گا۔ پیپلز پارٹی، تحریک انصاف و دیگر جماعتیں گرینڈ الائنس بنا کر حکومت کو ٹف ٹائم دیں گی۔ جولائی، اگست اور ستمبر کے مہینوں میں حکومت کی صورتحال بے بسی جیسی ہوسکتی ہے اور حکومت کو الیکشن کے اعلان کا مشورہ دیا جائے گا۔ اگر ان مہینوں میں عبوری حکومت بنی تو وہ لمبے عرصے تک رہے گی۔ یہ عبوری حکومت **2020**ء

تک رہے گی جس کے نتیجے میں پاکستان میں ترقی کے مواقع سامنے آئیں گے۔ 2017ء سیاسی لحاظ سے ٹرننگ پوائنٹ ثابت ہوگا، 26 جنوری 2017ء سے 24 جنوری 2020ء تک ستاروں کی چال کے حساب سے پاکستانی حکمرانوں اور عدلیہ کے معاملات میں نئی روش سامنے آئے گی۔ ایسے قوانین جو انصاف پر مبنی نہیں ہیں ان کی روک تھام کے لئے اقدامات کئے جائیں گے۔ اس سال بے روزگاری اور غربت کے خاتمے کے لئے اقدامات کئے جائیں گے۔ 12 ستمبر 2017ء سے 18 اکتوبر 2018ء تک پاکستان کا ایک ایسا دور شروع ہو رہا ہے جس میں اندرون ملک روزگار کے مواقع بہت زیادہ آئیں گے اور اس دوران فوج کی ذمہ داریاں بڑھ جائیں گی۔ جنرل قمر جاوید باجوہ ایک پروفیشنل فوجی ہیں، ان کی قیادت میں دہشت گردی کا خاتمہ ہوگا۔ جنرل (ر) راحیل شریف کی بات کریں تو دو سال بعد سوشل میڈیا و محبت وطن پاکستانیوں کی طرف سے ان پر ملکی سیاست میں آنے کیلئے دباؤ ڈالا جائے گا اور اس وقت جنرل (ر) راحیل شریف جس جماعت پر ہاتھ رکھیں گے وہ کلین سویپ کرنے کی پوزیشن میں ہوگی۔ جنرل (ر) راحیل شریف کے زائچے میں ملکی و غیر ملکی خدمت ہے اور یہ ملک کی خدمت کرتے رہیں گے۔

## یاسین وٹو

پاکستان کے ستارے اور 2017ء کا مفرد عدد 1 ہے جبکہ اتوار اور شمس کا نمبر بھی 1 ہے شمس کا منفی عدد 4 ہے لہٰذا ایسے ممالک جن کا عدد 4 ہے ان کے ساتھ پاکستان کے تعلقات بہتر نہیں رہیں گے۔ نمبر 1 بہت طاقتور ہے، اکائی اللہ کی ہے اور وہ واحدہ لاشریک ہے لہٰذا نمبر 1 بادشاہ ہے۔ شمس واحد ستارہ ہے جو سیدھی چال چلتا ہے جبکہ باقی ستارے الٹی چال بھی چلتے ہیں۔ شمس طاقتور ستارہ ہے اور سب اس سے روشنی لیتے ہیں جبکہ اسٹرالوجی بھی اس کی بنیاد پر فیصلے کرتی ہے۔ میرے نزدیک نیا سال پاکستان کے لئے نہ صرف حوصلہ افزاء ہے بلکہ یہ بہترین سال ہے۔ اس سال میں خوشخبریاں بھی ملیں گی اور پاکستان قائم و دائم رہے گا۔ لائن آف کنٹرول کی خلاف ورزیوں کے باوجود پاک بھارت جنگ کا کوئی امکان نہیں، پانی کے معاملات بھی اس سال بہتر ہو جائیں گے جبکہ دونوں کے تعلقات بہتر ہوں گے، مسئلہ کشمیر پر تھرڈ آپشن پر عمل کئے جانے کا امکان ہے جبکہ دونوں ممالک میں تجارتی تعلقات میں بھی اضافہ ہوگا۔ اس سال افغانستان اور ایران کے ساتھ بھی پاکستان کے تعلقات بہتری کی طرف جائیں گے۔ اس سال دہشت گردی میں نمایاں کمی کے ساتھ ساتھ ملکی معیشت مستحکم ہو گی جبکہ سی پیک ایشیائی یونین کی بنیاد پڑے گی۔ مغربی ممالک بھی پاکستان پر توجہ دیں گے، یہاں سرمایہ کاری آئے گی جس سے بیروزگاری کا خاتمہ ہوگا، ملکی ترقی ہوگی جبکہ 2019ء میں پاکستان ترقی کے عروج پر ہوگا اور بیرون ممالک سے لوگ یہاں ملازمت کے لئے آئیں گے۔ اپریل اور مئی کے مہینوں میں حکومت کو شدید مشکلات کا سامنا ہو سکتا ہے۔ لیکن اگر حکومت اس گرداب سے نکل گئی تو نہ صرف اپنی مدت پوری کرے گی بلکہ 2018ء کے انتخابات میں بھی کامیاب ہوگی اور اگلی حکومت مسلم لیگ (ن) کی ہوگی۔ اس کے لئے حمزہ شہباز اور مریم نواز پارٹی میں فعال کردار ادا کریں گے۔ اس سال عمران خان کی عزت و شہرت برقرار رہے گی۔ لیکن ان کے وزیراعظم بننے کے امکانات نظر نہیں آ رہے۔ پیپلز پارٹی کی بات کریں تو جس طرح ایم کیو ایم کراچی تک محدود ہے اسی طرح پیپلز پارٹی سندھ تک محدود رہے گی جبکہ ایم کیو ایم، پاک سرزمین پارٹی اور تحریک انصاف اسے ٹف ٹائم دیں گی اور پیپلز پارٹی کو سندھ میں سکون کے ساتھ حکومت نہیں کرنے دیں گی۔ آئندہ حکومت میں آصف زرداری کا نمایاں مستقبل نظر نہیں آ رہا لیکن اگر بلاول کو بااختیار بنا دیا جائے تو پارٹی میں جان پڑ سکتی ہے۔ اس سال چودھری برادران پنجاب میں مثبت کردار ادا کریں گے، شیخ رشید سیاسی نجومی کے طور پر کردار ادا کرتے رہیں گے۔ دینی جماعتوں کا کردار محدود رہے گا جبکہ سراج الحق اپنی جماعت کو مزید آگے لیکر جائیں گے۔ ملکی نظام کے حوالے سے بات کریں تو اسی سال معاملات صدارتی نظام کی طرف بھی جا سکتے ہیں۔ اس سال پاناما کیس کا معاملہ بھی حل ہو جائے گا اور نواز شریف کو اس کا سامنا کرنا پڑے گا لیکن ان کے خلاف کسی سخت ایکشن کے امکانات نہیں ہیں۔ نئے چیف جسٹس اچھے فیصلے کریں گے جن پر مخالفین بھی ان کی تعریف کریں گے۔ نئے آرمی چیف بھی اس سال بہتر کردار ادا کریں گے، بھارت کے معاملے میں پاکستان کی عزت نفس برقرار رکھیں گے اور حکومت کی مشاورت سے معاملات کو آگے لیکر چلیں گے۔ 2017ء میں کھیل کے میدان

میں پاکستان کی پوزیشن کمزور رہے گی۔ الیکٹرانک میڈیا مضبوط ہوگا۔ اس سال زلزلے، آفات، قحط سالی و دیگر تباہ کن آفات کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ مجموعی طور پر یہ سال پاکستان کے لئے بہترین رہے گا۔

## ڈاکٹر زیب خان

**2016**ء مشکل سال تھا۔ **2017**ء کا نمبر چونکہ **1** بنتا ہے تو اس میں حالات قدرے مختلف ہونگے۔ یہ سال چین کے کردار میں توسیع کا سال ہوگا، سی پیک کو پایہ تکمیل تک پہنچانے کے لئے چین آخری حد تک جائے گا جبکہ امریکا ایسے اہم فیصلے کرے گا جس کے اثرات پاکستان سمیت ایشیائی ممالک پر بھی پڑیں گے۔ امریکی صدر ڈونلڈ ٹرمپ، جارج بش کی پالیسیوں کو آگے بڑھاتے ہوئے نظر آرہے ہیں اور اس سال امریکا دنیا پر چھا جانے والی پالیسیاں بنائے گا۔ امریکا سخت اقدامات کرے گا اور دائیں بازو کی پالیسی کو اپنائے گا اور ایسی پالیسی میں اگر جمہوریت سے تبدیلی نہ آئے تو پھر فوج کو سامنے آنا پڑتا ہے۔ **2017**ء میں روس اور امریکا کے درمیان طاقت کا مقابلہ رہے گا، معاملات تلخ ہوں گے اور جنوری، مارچ، اکتوبر اور دسمبر روس کے لئے مشکل ہوں گے۔ اس سال روس اپنی سٹریٹجی تبدیلی کرے گا اور دوسرے ممالک کے ساتھ بہتر تعلقات قائم کرنے کی کوشش کرے گا۔ **2017**ء میں امریکا اور چین بھی آمنے سامنے ہونگے، امریکا کے لئے جنوری کا مہینہ مشکل ہوگا لیکن وہ سرمایہ کاری کرے گا۔ پاکستان کے حوالے سے بات کریں تو اس سال پاکستان میں تبدیلی آئے گی اور **27** جنوری کے بعد فوج کا کردار تبدیل ہوگا، وسائل کی بندش ختم ہوجائے گی جبکہ حکومت کی ذمہ داریاں بڑھ جائیں گی۔ **21** جون کے بعد زحل کی جگہ تبدیلی سے سیکورٹی معاملات دوبارہ سے سخت ہوجائیں گے اور بھارت کے ساتھ حالات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ پاکستان میں **10** فروری کو چاند گرہن اور **21** اگست کو سورج گرہن کی وجہ سے حالات تبدیل ہوسکتے ہیں۔ میرے نزدیک گرہن اچھے حالات کو خراب اور خراب حالات کو درست کردیتا ہے۔ سال کے آخری مہینوں خاص کر اکتوبر سے ملک میں بہت زیادہ سرمایہ کاری آنا شروع ہوجائے گی جبکہ ایشیائی ترقیاتی بینک، آئی ایم ایف اور عالمی بینک سرمایہ کاری کریں گے۔ **2017**ء سیاسی جماعتوں کے لئے الیکشن کی تیاریوں کا سال ہے۔ اس سال بھی پیپلز پارٹی، مسلم لیگ (ن) کے ساتھ چلے گی جبکہ تحریک انصاف اندرونی مسائل کا شکار ہوگی اور سال کے آخر میں عمران خان پارٹی میں تبدیلیوں کے ساتھ ساتھ نئے مالی منصوبے لائیں گے۔ **2017**ء پاکستان کے لئے بہتر سال ہے۔ اپریل جون اور اگست مشکل مہینے ہوں گے، ستمبر کے مہینے میں مثبت تبدیلی آئے گی جبکہ مارچ اور دسمبر پاکستان کے لئے معاشی طور پر بہتر ہوں گے۔ جنوری اور اکتوبر میں حکومت اندرونی معاملات پر زیادہ توجہ دے گی جبکہ مئی اور جولائی کے مہینوں میں ہمیں نئے آغاز کا موقع ملے گا۔ اس سال پانی کی قلت کا بھی سامنا ہو سکتا ہے۔ **2017**ء میں عدلیہ مضبوط جبکہ حکومت کا احتساب ہوگا اور لوگ خود حکومت کا احتساب کریں گے۔ **27** جنوری کے بعد سے دیگر ممالک کے ساتھ ہمارے تعلقات تبدیل ہوجائیں گے اور خارجہ پالیسی کو صحیح معنوں میں استوار کیا جائے گا جبکہ **21** جون کے بعد ہم پرانے تعلقات تبدیل ہوجائیں گے اور خارجہ پالیسی کو صحیح معنوں میں استوار کیا جائے گا جبکہ **21** جون کے بعد ہم پرانے تعلقات کی طرف جائیں گے اور اگست کے بعد سے بین الاقوامی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ **2017**ء میں بھارت اپنے اندرونی معاملات میں الجھا رہے گا جس سے سرحدوں پر کشیدگی میں کمی آئے گی۔ **2017**ء اچھا سال ہے اور اس میں تبدیلی آئے گی لیکن ابھی اس بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا کہ تبدیلی کون لائے گا۔ اس سال حکومت پر سختی اور ذمہ داریاں بڑھ سکتی ہیں۔ اگر حکومت ان سے نہ نمٹ سکی تو پھر پارلیمنٹ کے ذریعے آئینی ترامیم کا امکان ہے اور حکومت اپنی اکثریت کا فائدہ اُٹھا سکتی ہے۔ اکتوبر کے مہینے سے مسلم لیگ (ن) کے کردار میں اضافہ ہوگا اور دیگر جماعتوں سے لوگ اس میں شامل ہوں گے۔ **2017**ء میں ہمارے ٹی **20** اور ون ڈے جیتنے کے امکانات زیادہ ہیں جبکہ ٹیسٹ سیریز میں ہماری کارکردگی بہتر نہیں ہوگی۔ **27** جنوری کے بعد کرکٹ بورڈ میں مثبت تبدیلیاں آئیں گی لیکن **21** جون کے بعد معاملات تھوڑے خرابی کی طرف جاسکتے ہیں۔ اکتوبر کے بعد پاکستان کھیل کے میدان میں بہت ترقی کرے گا اور **2016**ء میں جو ناکامیاں ہمیں ملیں اس سال ان کا مداوا ہو سکے گا۔

## سید منصور علی زنجانی

**1947**ء میں پاکستان اور بھارت الگ الگ ریاست کے طور پر دنیا کے

نقشے پر سامنے آئے، ان دونوں ممالک کے ٹائم زون اور طول وعرض مختلف ہونے کی وجہ سے دونوں کے زائچوں میں ستارے مختلف اوقات میں آتے ہیں۔ قائداعظمؒ نے جب حلف اُٹھایا تو اس وقت پاکستان کا زائچہ بنایا گیا لیکن جب 1971ء میں بنگلہ دیش ہمارے سے علیحدہ ہوگیا تو پاکستان کا زائچہ بھی تبدیل ہوگیا اور علم نجوم میں نئے حالات کے مطابق زائچے کو زیر بحث لایا گیا۔ اسی طرح حالات وواقعات کی تبدیلی سے معاملات میں تبدیلی آتی رہی ہے۔ 60 سال کے بعد انسان ریٹائر ہوجاتا ہے لیکن ملک اور قوم کبھی ریٹائر نہیں ہوتے بلکہ ملک میں چلنے والا نظام ریٹائر ہوجاتا ہے اور لوگوں کا طرز زندگی تبدیل ہوجاتا ہے۔ پاکستان کو بھی 60 برس سے زائد عرصہ گزر چکا ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس وقت پاکستان کا دس سالہ قمر کا نیا دور چل رہا ہے جو 2025ء میں ختم ہوگا۔ سی پیک منصوبے کا آغاز، نئی قیادت کا سامنے آنا خواہ وہ پاکستان تحریک انصاف کی شکل میں ہو یا پاک سرزمین پارٹی کی صورت میں، دہشت گردی میں کمی، سرحدیں محفوظ ہونا، کراچی میں بدامنی کا خاتمہ واس طرح کے دیگر بہتری کے معاملات اسی وجہ سے چل رہے ہیں۔ بھارت کے ساتھ سرحدوں پر کشیدگی 2019ء تک رہے گی لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ پاکستان ترقی نہیں کرے گا بلکہ 2025ء تک پاکستان کی ترقی کا دور شروع ہوچکا ہے اور اس میں پاکستان بہت زیادہ ترقی کرے گا۔ اس سال پاکستان بہت زیادہ ترقی کرے گا۔ اس سال پاکستان اپنے ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات کو بہتر انداز میں آگے لیجانے کی پوزیشن میں ہوگا جبکہ امریکہ و دیگر عالمی طاقتوں کی جانب سے امن قائم کرنے کے لئے بھارت اور افغانستان پر دباؤ ڈالا جائے گا۔ کشمیری حریت رہنماؤں اور لوگوں کی قربانیاں اور ان کی آزادی کی جدوجہد اس سال بھی پرزور رہے گی جبکہ 2020ء کشمیر کے لئے فیصلہ کن سال ثابت ہوگا۔ 2017ء کا مفرد عدد 1 بنتا ہے جو وحدانیت اور لیڈر شپ کا نمبر ہے۔ اسٹرالوجی میں 1 نمبر بادشاہ فلک شمس کا نمبر ہے۔ جب شمس دن کے وقت آسمان پر ہوتا ہے تو اس وقت کوئی بھی دوسرا ستارہ نظر نہیں آتا اور رات کے وقت سب کی روشنی سے مستفید ہوتے ہیں۔ 2017ء کے حوالے سے جب پاکستان کے زائچے کو نئی عملی شکل میں دیکھتے ہیں تو یہ سال پاکستان کے لئے نئی قیادت کا سال ہوگا، اس میں تحریک انصاف اور پاک سرزمین پارٹی سمیت پہلے سے موجود قیادت نہیں بلکہ عوام کی امیدوں کے مطابق نئی قیادت سامنے آئے گی۔ اس سال معاملات صدارتی نظام کی مضبوطی کی جانب جاتے ہوئے نظر آرہے ہیں اور آئندہ انتخابات کے لئے اس نظام کو بہتر کیا جائے گا تاکہ آنے والے وقت میں صدر کے فیصلے بھی نافذ العمل ہوں۔ اس کے علاوہ 2017ء میں بلدیاتی نظام بھی مضبوط ہوگا اور معاملات بہتری کی طرف جاتے ہوئے نظر آئیں گے۔ 2017ء میں مالی کرپشن کے مزید نئے سکینڈل سامنے آئیں گے جبکہ عدلیہ کا نظام مضبوط ہوگا اور کرپٹ لوگوں کے احتساب سے عوام کو ریلیف ملے گا۔ جنرل (ر) راحیل شریف بھی عوامی خدمت میں اپنا کردار ادا کریں گے۔ 2017ء میں قدرتی آفات وزلزلوں کو نظرانداز نہیں کیا جاسکتا۔ جبکہ نوعمر بچوں کی صحت کے حوالے سے مسائل سامنے آسکتے ہیں، حکومت کو اس حوالے سے اقدامات کرنے چاہئیں۔ 2017ء حکومت کے لئے اتنا آسان نہیں ہوگا جبکہ عام آدمی کے لئے یہ بہتر سال ثابت ہوگا۔ کھیل کے حوالے سے جائزہ لیں تو ایسے تمام ممالک جن کا مفرد عدد 1 ہے، ان کی سپورٹس کے حوالے سے یہ سال بہتر ہوگا۔ ان ممالک میں پاکستان، بھارت، افغانستان اور بنگلہ دیش وغیرہ شامل ہیں۔ ان ممالک کو ہاکی، کرکٹ، ریسلنگ، خواتین کی کھیلوں ودیگر سپورٹس میں کامیابیاں ملیں گی۔ اس کے علاوہ ایسے تمام کھلاڑی جن کے نام A، J اور S سے شروع ہوتے ہیں ان کے لئے ان کے لئے یہ سال بہتر ثابت ہوگا۔ ایسے تمام ممالک جن کے مفرد عدد 4 ہے انہیں بھی کامیابیاں ملیں گی کیونکہ یہ عدد 1 کا دوست عدد ہے۔ چونکہ عدد 3 کے ساتھ 1 کی زیادہ دوستی نہیں بنتی، اس لئے جن ممالک کا عدد 3 ہے انہیں اس سال زیادہ کامیابیاں ملیں گی۔




پاکستان کے زائچے پر علم نجوم کی روشنی میں بہت سے نامور منجمین حضرات نے تحقیق کی ہے۔ جن میں سے شاہ زنجانی، ڈاکٹر سید انور فراز کے نام نمایاں ہیں۔ میں علم نجوم کا طالب علم ہونے کے ناطے سے شاہ زنجانی صاحب کی تحقیق کو لے کر اس پر تحقیقی مضمون پیش کر رہا ہوں۔ میری دعا ہے کہ پاکستان 2017ء میں دہشت گردی کے ناسور سے نجات حاصل کرے، معاشی طور پر مستحکم ہو، عسکری و سیاسی طور پر مزید مضبوط ہو۔ آمین

## جنوری تا مارچ

اِن تین ماہ میں پاکستان کی مجموعی صورتِ حال اُتار چڑھاؤ کا شکار رہے گی۔ اِس کے ساتھ ساتھ پٹرولیم مصنوعات کی قیمتوں میں کمی و زیادتی کا سلسلہ چلتا رہے گا۔ پاکستان کو معاشی طور پر نقصانات اُٹھانے پڑ سکتے ہیں۔ بیرونی قرضوں کی مد میں پاکستان پر مجموعی قرضوں کی صورت میں مزید بوجھ پڑ سکتا ہے۔ عدلیہ اور پارلیمنٹ میں اِن قرضوں سے متعلق بحث چھڑ سکتی ہے۔ بارڈر پر اور ضربِ عضب میں اِسی طرح سے جھڑپیں جاری رہیں گی۔ سیکیورٹی ایجنسیز کی طرف سے افغان بارڈر پر سمگلنگ کے سخت قوانین متعارف کروائے جائیں گے۔ پارلیمنٹ اور انتظامیہ فارن ٹریڈ اور لاء اینڈ آرڈر کے قوانین میں تبدیلیاں ہونے سے مسائل آڑے آسکتے ہیں۔ فروری کے ماہ میں قدرتی آفات بھی نازل ہوسکتی ہیں اور بارڈر پار سے دہشت گردی جیسے مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے۔ مارچ کے مہینے میں سٹاک ایکسچینج میں تیزی سے اُتار چڑھاؤ رہے گا اور کمیونیکیشن اور میڈیا کے معاملات بھی مشکلات رونما ہوسکتی ہیں۔ ملکی معیشت میں بھی مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ حکومتی تعمیراتی پروجیکٹس کے کھاتوں کی چھان بین کی طرف مثبت پیش رفت ہوسکتی ہے۔ بچوں کی صحت سے متعلقہ کسی وبائی مرض کے پھوٹنے کا اندیشہ ہے۔

## اپریل تا جون

اپریل مئی میں پاکستان کی سیاست، معیشت اور پٹرولیم مصنوعات، پارلیمنٹ، لاء اینڈ آرڈر، قانون نافذ کرنے والے ادارے، زمینی اور آسمانی آفات، دشمن ممالک کی پاکستان کے خلاف سازشیں جیسے مسائل سامنے آسکتے ہیں۔ مئی اور جون میں عوامی بے چینی، اضطرابی اور کوئی وبائی مرض کے پھوٹنے کا اندیشہ ہے۔ جس وجہ سے سڑکوں پر بھی آسکتی ہے۔ سیکیورٹی کی ناقص صورتِ حال سامنے آسکتی ہے۔ جون کے مہینے میں آرمی کی طرف سے ملکی صورتِ حال کو دیکھتے ہوئے کچھ سخت فیصلے متوقع ہیں۔ جون کے پہلے ہفتے سے ہی حکومتی سیاسی اور انتظامی عہدیدار اچھے طریقے سے اپنا کردار ادا کرتے دکھائی دیں گے۔ اور اِس کے ساتھ ساتھ جون کے وسط سے میڈیا بھی میدان میں آ کر ملکی مسائل کے حل میں مدد دینے میں اپنا خاص کردار ادا کرتا دکھائی دے گا اور اِس طرح پاکستان معاشی، کمیونیکیشن کے میدان میں ترقی کرے گا اور سٹاک ایکسچینج بھی بہتری کی جانب گامزن رہے گی۔

## جولائی تا ستمبر

جولائی، اگست، ستمبر میں پاکستان کی موجودہ صورتِ حال گذشتہ تین ماہ کی صورتِ حال سے مطابقت رکھتے ہوئے آگے کی طرف رواں دواں ہوں گے۔ اِن ایام میں وزیر اعظم، منسٹرز، اہم سیاست دان، بیوروکریٹس، ٹیچرز، قانونی نافذ کرنے والے ادارے اور انتظامی ماہرین مختلف مشکلات سے دوچار ہوسکتے ہیں۔ ملک میں روڈ ایکسیڈنٹ، دہشت گردی کے خطرات منڈلا سکتے ہیں۔ سیلاب، زلزلے، زمینی آفات نازل ہوسکتی ہیں۔ پاکستان کو معیشت کے میدان میں لوہا منوانے کے لیے زیادہ سے زیادہ تگ و دو کرنا پڑ سکتی ہے۔ بطور طالب علم میرے ناقص علم کے مطابق پاکستان کو مئی، جون، جولائی، اگست، ستمبر یہ پانچ ماہ پاکستان کے اہم مہینوں میں تصور کیے جاسکتے ہیں۔ جس میں پاکستان کی معیشت، سیاسی میدان، دفاعی اُمور، قانونی میدان، بارڈر پر فورسز ایکشن، دہشت گردی جیسے معاملات، کمیونیکیشن کے میدان میں مکمل طور پر اُتار چڑھاؤ دیکھنے میں آئے گا، جس میں بہت سے اہم ملکی و دفاعی فیصلے متوقع ہوسکتے ہیں اور ہمیں پہلے سے اِس صورتِ حال سے نمٹنے کے لیے مناسب اقدامات کی طرف توجہ دینے کی اشد ضرورت ہے۔ شاہ زنجانی صاحب کے بتائے ہوئے منگل کے صدقے کو لاگو کرنے کی اشد ضرورت ہے، تا کہ پاکستانی قوم اور ملکِ پاکستان ممکنہ خطرات سے محفوظ رہے۔

## اکتوبر تا دسمبر

اکتوبر نومبر میں پاکستان کی مجموعی صورتِ حال بہتری کی طرف جاتی ہوئی دکھائی دے رہی ہے۔ معاشی طور پر ملک عزیز مستحکم ہوتا دکھائی دیتا ہے۔ عوام کے روزگار میں بہتری، کچھ معاشی فوائد مل سکتے ہیں۔ دسمبر کے آخری بیس دن اہمیت کے حامل ہوں گے، جس میں ٹیکسٹائل، ہوٹلنگ، آرٹ اور فلم، خواتین کے حقوق، سول ملازمین، گھریلو و چھوٹی صنعتیں، زراعت، فشریز، تعمیرات، عوامی مسائل، چھوٹی انڈسٹری، مزدور طبقہ کے حوالے سے قوانین میں ردوبدل سے بے چینی اور اضطرابی کیفیت رہے گی۔ عوام گورنمنٹ کے بہت سے جاری منصوبوں سے بیزاری کا اظہار کرتی دکھائی دے گی۔ میری یہ تحقیق وطن عزیز پاکستان کے زائچے میں سیاروں کی پوزیشن کو مدنظر رکھتے ہوئے کی گئی ہے۔ یہ فیصلہ وقت کے ساتھ ساتھ ہم سب کے سامنے ہوگا۔

واللہ اعلم بالصواب




# وقتی زائچہ

از تحریر: شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی

اس تیز رفتار دنیا میں ہر شے علم وتری بتدریج منازل طے کرتے ہوئے ایک دوسرے سے آگے نکلنے کی دھن میں ہے جب کوئی علم نہ تھا تب بھی آسمانی کونسل پر روز و شب ستارے بارہ منطقۃ البروج میں اپنے طے شدہ راستے پر احکام الٰہی سے گردش کرتے اور اب بھی کر رہے ہیں انسان نے آنکھ کھولتے ہی سورج کو چمکتا اور چاند کو روشن گھٹتے بڑھتے دیکھا فرعون کے دربار میں کسی منجم ہی کی پیشگوئی تھی کہ ایک ایسا بچہ پیدا ہونے والا ہے جو تمہاری سلطنت کو غروب کر دے گا فرعون پر اس منجم کی پیش گوئی درست ثابت ہوئی اور حضرت موسیٰ کی ولادت نے فرعون کا تخت اُلٹ دیا علم نجوم کے استعمال سے ہم اپنی زندگی میں بھی بدلاؤ لا سکتے ہیں اور روزمرہ کے معاملات کو بہتر طریقے سے انجام دے سکتے ہیں۔

جب کوئی واقعہ ہوتا ہے یا ہونے والا ہوتا ہے تو اب اس تقریب کا ایک وقتی زائچہ بنا کر پیدائشی زائچے کی طرح معلومات حاصل کر سکتے ہیں جیسے شادی ہو، نوکری کا انٹرویو ہو یا عدالتی تاریخ ہو یا کوئی پارٹی وغیرہ جیسی کوئی بھی تقریب کے آغاز کا وقت لیں جگہ اور تاریخ کا ایک زائچہ بنالیں وقتی زائچے میں ستاروں کی نشست سے آپ کو بخوبی اندازہ ہو جائے گا کہ تقریب کے اثرات کیا رہیں گے۔ وقتی زائچے میں طالع میں اگر زہرہ ہے تو رومانی واقعات میں تیزی کا اشارہ ہے، اگر مشتری طلوع ہے تو بہت اچھے اثرات مرتب کی دلیل ہے، مریخ یا پلوٹو طالع نشست ہیں تو تشدد کے واقعات عام ہوں اس وقت زائچے سے آپ اپنی لوافیئر (Love Afair) کی پہلی ڈیٹ کے حالات کا جائزہ بھی لے سکتے ہیں زہرہ کی نشست اور زائچے میں تو گھر جوزا Love Afair سے منسلک ہے ان کو مدِ نظر رکھیں اگر زہرہ باقوت ڈگری پر ہے ریٹروگرید (راجع) نہیں ہے اور کسی نحس ستارے زحل، مریخ، راہو، کیتو، یورنس، نیپچون اور پلوٹو سے زہرہ کا قران نہ ہو رہا ہو اور شمس و مشتری بھی اچھی پوزیشن میں ہوں تو کامیابی کے امکان زیادہ ہوں اس وقتی زائچے سے نہ صرف تقریب کے حالات کو جانا جا سکتا ہے بلکہ وقتی زائچے اور آپ کے پیدائشی زائچے سے بھی موازنہ کر کے حالات کو اور بہتر کیا جا سکتا ہے وقتی زائچے کو دیکھنے کے قوانین پیدائشی زائچے سے ملتے جلتے ہیں وقتی زائچہ آپ کے پیشگی مضمون میں مددگار ثابت ہو سکتا ہے اور آپ کی مثبت توانائی میں اضافے کا حامل بن سکتا ہے۔ مزید راہنمائی کے لئے ادارہ کی کتاب ''وقتی زائچہ'' رموز سوال کا مطالعہ کریں۔

# 2017ء کا اسم اعظم

از تحریر: علامہ حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء، کراچی

محترم قارئین آئینہ قسمت السلام وعلیکم! عزیزان من اسم اعظم برکات سے کون واقف نہیں اللہ کی ذات جس پر اپنی رحمت اور کرم نازل فرماتا ہے اُس کے دل میں ایسے اسماء القاء کر دیتا ہے جس کے ذریعے وہ اللہ کا قرب حاصل کر تا ہے وہیں یہ اسماء اُس کی بخشش کا سبب بن جاتے ہیں جیسا کہ بشر بن حارثؒ حافی کی توبہ کا باعث یہ ہوا تھا کہ انہوں نے کہیں راستہ میں پاؤں سے روندا جاتا ہوا ایک کاغذ کا ٹکڑا دیکھا جس میں اللہ کا نام لکھا ہوا تھا (ہوسکتا ہے کہ صرف لفظ اللہ لکھا ہو یا پھر پوری بسم اللہ) حافی نے اس ٹکرے کو اٹھا کر ایک درہم کا عطر خرید کر اُس ٹکرے پر لگایا اور ایک اونچی جگہ دیوار کے سوراخ میں رکھ دیا تا کہ دوبارہ نہ گر جائے۔ بس اللہ کی رحمت جوش میں آئی اور رات میں خواب دیکھا کہ کوئی کہہ رہا تھا کہ اے بشر حافی تونے میرے نام کو معطر کیا جا میں تیرے نام کو دنیا اور آخرت میں معطر کرونگا چنانچہ دنیا نے انہی آنکھوں سے دیکھا کہ جو لوگ متکبر تھے پیدل اور ننگے پاؤں چلنا اپنی توہین سمجھتے تھے وہ مر گئے انہیں مٹی کھا گئی ان کا نام لینے والا دنیا میں کوئی نہیں رہا مگر رہتی دنیا تک بشر حافی کا نام آج بھی زندہ ہے اللہ تعالیٰ کسی کی نیکی کو ضائع نہیں فرماتے بشرطیکہ نیت خالص ہو بقول شاعر۔

خیال تن پرستی چھوڑ فکر حق پرستی کر
نشان رہتا نہیں نام رہ جاتا ہے انسان کا

آج کے دور میں لوگ اپنے مسائل چاہے (مادی ہوں یا روحانی) ایسے ہی کسی اسم اعظم کی تلاش میں ہے مگر یہ نہیں سوچتا ہے کہ لفظ اللہ خود کتنا بڑا اسم اعظم ہے اور جو یہ اسم ہمیں مل چکا ہے اس اسم والے کو تو ہم راضی کر لیں۔ اسم اعظم صحیح معنوں میں لفظ اللہ ہی ہے جو اللہ کا ذاتی نام ہے باقی تمام نام صفاتی نام ہیں پہلے زمانے میں اور موجودہ دور میں بھی اکثر بزرگان دین اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سب سے بڑے صفاتی نام اسم اعظم کی تلاش میں مصروف رہے اسی طرح احادیث مبارکہ سے بھی کئی نام اسم اعظم ہونے کا ثبوت ملتا ہے اہل علم اور اہل صوفیا کہ ہاں اسم اعظم کے بارے میں اکثر اختلاف رہا۔

میری ایک اپنی رائے اور سوچ ہے کہ آپ اپنے مادی یا روحانی مسائل کے لئے اللہ کا جو بھی نام ورد یا وظیفے کے طور پر پڑھتے ہیں اور اس نام کی برکت سے آپ کے ظاہری اور باطنی مسائل بھی حل ہو رہے ہیں اور سکون قلب کے ساتھ اللہ کی خوشنودی بھی حاصل ہو رہی ہے تو وہی نام آپ کے لئے اسم اعظم کا درجہ رکھتا ہے اسی طرح علم جعفر کے حساب سے بھی اسم اعظم معلوم کرنے کے لئے کئی طریقے ہیں۔

جو اہل علم وفن گا ہے بگا ہے آئینہ قسمت میں ذکر کرتے رہے مگر میں علم الاعداد و اسمائے الحسنیٰ کے عنوان سے (نام کے اعداد ایک سے 9 نو تک) انشاء اللہ آنے والے سال 2017ء میں ایک سلسلہ وار کالم آپ کی خدمت میں پیش کرونگا خاص کر ان افراد کے لئے جو روحانیت کا شوق رکھتے ہیں مگر کم پڑھے لکھے ہیں اللہ پاک سے دُعا ہے کہ آنے والا نیا سال تمام مسلمانوں کے لئے نعمتوں، خوشیوں رحمتوں اور امن کا سال ہو مجھے اور میرے اُستاد محترم اور خاندان زنجانیہ کو دُعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ فروری 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی ابتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کرکے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے استفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہوجاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2017ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کرکے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کرکے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| جنوب مشرق | جنوب مغرب | جنوب | مغرب |
|---|---|---|---|
| 24`16`09`01 | 25`17`10`02 | 26`18`11`03 | 27`19`12`04 |
| **شمال مغرب** | **شمال مشرق** | **مشرق** | **شمال** |
| 00`20`13`05 | 28`21`00`06 | 29`22`14`07 | 30`23`15`08 |

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَارِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃِ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَّ انْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاءُ یَا نُقَبَاءُ یَا نُجَبَاءُ یَا اَبْدَالُ یَا اَوْتَادُ یَا قُطْبُ یَا غَوْثُ اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ**

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہر حال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جاکر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کرکے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**تربیع عطارد مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 2 فروری 2 بجکر 57 منٹ مکمل نظر 2 فروری 20 بجکر 15 منٹ اور خاتمہ نظر 3 فروری 13 بجکر 22 منٹ پر ہوگا۔ دشمنوں کو ذلیل وخوار کرنے کیلئے ضروری ہو تو سورۃ لہب کے خالی البطن نقش سے استفادہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۲۸۸۶ | ۱۴۵۵ |
| ۲۴۲۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۰۱ |
| ۲۹۱۶ | ۱۹۴۰ | ۹۷۰ |

**تسدیس عطارد مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 9 فروری 22 بجکر 7 منٹ مکمل نظر 11 فروری 2 بجکر 18 منٹ اور خاتمہ نظر 12 فروری 5 بجکر 13 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی علوم وکاروبار، کشادگی رزق کیلئے اسمائے حسنیٰ کا نقش ساعت مشتری میں بنا کر پاس رکھ سکتے ہیں۔

| چال نقش | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| یااللہ | یاعلیم | یارزاق | یاشکور |
| یاشکور | یارزاق | یاعلیم | یااللہ |
| یاعلیم | یااللہ | یاشکور | یارزاق |
| یارزاق | یاشکور | یااللہ | یاعلیم |

**تثلیث شمس مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 10 فروری 21 بجکر 2 منٹ مکمل نظر 11 فروری 20 بجکر 25 منٹ اور خاتمہ نظر 12 فروری 19 بجکر 44 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی دولت، حصول انعام، افسران بالا، باا ثر افراد کی نزدیکی کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش کو ساعت مشتری میں لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

(نقش پہلے دیا جاچکا ہے)

**تسدیس شمس زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 13 فروری 9 بجکر 13 منٹ مکمل نظر 14 فروری 10 بجکر 57 منٹ اور خاتمہ نظر 15 فروری 12 بجکر 40 منٹ پر ہوگا۔ نیک طلب حاجات ہر قسم حل المشکلات کیلئے ساعت شمس میں نقش نادِ علیؑ لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۹۶ | ۱۶۰۹ | ۱۶۰۶ | ۱۶۰۳ |
| ۱۶۰۷ | ۱۶۰۲ | ۱۵۹۷ | ۱۶۰۸ |
| ۱۶۰۱ | ۱۶۰۴ | ۱۶۱۱ | ۱۵۹۸ |
| ۱۶۱۰ | ۱۵۹۹ | ۱۶۰۰ | ۱۶۰۵ |

**تسدیس عطارد مریخ:** اس سعد وقت کی ابتداء 15 فروری 19 بجکر 39 منٹ مکمل نظر 16 فروری 23 بجکر 14 منٹ اور خاتمہ نظر 18 فروری 2 بجکر 17 منٹ پر ہوگا۔ جاری کاموں کو قائم رکھیں۔ کاروباری امور الغرض ہر قسم کی ترقی کیلئے نقش نادِ علیؑ باپرہیز لکھ کر پاس رکھیں۔

(نقش پہلے دیا جاچکا ہے)

**تثلیث عطارد مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 21 فروری 9 بجکر 36 منٹ، مکمل نظر 21 فروری 23 بجکر 27 منٹ اور خاتمہ نظر 22 فروری 13 بجکر 12 منٹ پر ہوگا۔ الفت و محبت، حصولِ علم، موسیقی و آرٹ کیلئے نقش سورۃ یوسف کو ساعت زہرہ میں بنا کر پاس رکھیں یا پھلدار درخت سے دعا کر کے لٹکائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تسدیس عطارد زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 23 فروری 12 بجکر 15 منٹ مکمل نظر 24 فروری 2 بجکر 44 منٹ اور خاتمہ نظر 24 فروری 17 بجکر 9 منٹ پر ہوگا۔ برائے حل المشکلات ہر قسم ہر جائز کام میں آسانی کیلئے نقش نادِ علیؑ لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

(نقش دیا جاچکا ہے)

**مقابلہ مریخ مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 19 فروری 17 بجکر 39 منٹ، مکمل نظر 27 فروری 19 بجکر 24 منٹ اور خاتمہ نظر یکم مارچ 1 بجکر 38 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کو زیر و سزا دینے کیلئے سورۃ فیل کا خالی البطن نقش ساعت مریخ میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۸ | ۳۹۰۷ | ۱۴۶۴ |
| ۲۴۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۱۹ |
| ۲۹۳۱ | ۱۹۵۲ | ۹۷۶ |

فروری 2017ء گرہن کے خصوصی، تحقیقی، آسان فہم عملیات سب کیلئے

# شمسی وقمری گرہن

ترتیب وپیشکش: شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی

**چاند گرہن** بروز ہفتہ 11 فروری 2017ء آغاز صبح 8 بجکر 34 منٹ اور اختتام صبح 7 بجکر 53 منٹ پر ہوگا
**سورج گرہن** روز اتوار 26 فروری 2017ء آغاز شام 17 بجکر 10 منٹ اور اختتام 22 بجکر 35 منٹ رہو گا

## برائیوں، نشہ، طلاق، لڑائی جھگڑے سے بچاؤ ولوح فتحنامہ

سورج یا چاند کا گرہن میں آ جانا اللہ تعالیٰ کی قدرت قاہرہ اور اس کے جلال و جبروت کی ان نشانیوں میں سے ہے جن کا کبھی کبھی ظہور ہوتا ہے اور جب ان کا ظہور ہوتا ہے تو اللہ کے نیک بندے عاجزی کے ساتھ اس قادر وقہار کی عظمت و جلال کے سامنے جھک جائیں اور اس سے رحم وکرم کی بھیک مانگیں۔

قرآن پاک میں سورۃ القیمۃ جو کہ گنتی کے حساب سے **75** ویں سورۃ ہے کی آیت نمبر **8** میں اللہ تعالیٰ نے چاند گرہن کا ذکر کیا ہے۔ ترجمہ: اور چاند بے نور ہو جائے گا۔

یعنی جب شمس وقمر ایک دوسرے کے مقابل **180** درجے پر آ جاتے ہیں تو چاند کو گرہن لگ جاتا ہے اور اس پر تاریکی پھیل جاتی ہے اور سائنس کے مطابق جب سورج اور چاند کے درمیان زمین آ جاتی ہے، سورج کی روشنی زمین پر پڑتی ہے اور زمین کا سایہ چاند پر پڑتا ہے تو چاند کی روشنی تاریکی میں بدل جاتی ہے، اسے چاند گرہن کہتے ہیں۔ سورج گرہن اور چاند گرہن کا اثر ان لوگوں کی زندگی پر بالخصوص ہوتا ہے، جن کے پیدائشی زائچے میں کوئی گرہن ہو یا گرہن کا سایہ ہو۔ گرہن کے وقت سورج اور چاند کی توانائیوں کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ عربوں میں زمانہ جاہلیت کے توہمات میں سے ایک خیال یہ بھی تھا کہ بڑے آدمیوں کی موت پر سورج گرہن لگتا ہے۔ گویا وہ اس کے ماتم میں سیاہ چادر اوڑھ لیتا ہے۔ تاریخ بتاتی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی حیات طیبہ میں ٹھیک اس دن جس دن آپ کے شیر خوار صاحبزادے ابراہیم (علی ابیہ وعلیہ الصلوۃ والسلام) کا قریباً ڈیڑھ سال کی عمر مبارک میں انتقال ہوا تھا، سورج گرہن لگا تھا۔ حضرت ابراہیم کی وفات کے دن سورج گرہن لگ جانے سے اس توہم پرستی اور غلط عقیدہ کو تقویت پہنچ سکتی تھی۔ سرکار دو عالم رحمت اللعالمین ﷺ نے اس وقت غیر معمولی حیثیت اور انتہائی فکر مندی کے ساتھ اللہ کے حضور میں جماعت سے دو رکعت نماز پڑھی۔ اس کے بعد خطبہ دیا کہ اس خاص طور پر اس غلط خیال کی تردید کی کہ سورج یا چاند گرہن کسی بڑے آدمی کی موت کی وجہ سے لگتا ہے۔ آپؐ نے فرمایا: یہ صرف جاہلانہ توہم پرستی ہے جس کی اصل بنیاد نہیں۔ یہ تو دراصل اللہ کی قدرت وسطوت اور اس کے جلال و جبروت کی نشانی ہے۔ جب ایسی کسی نشانی کا ظہور ہو تو عاجزی کے ساتھ اس کی طرف متوجہ ہو جانا چاہیے، اس کی عبادت اور اس سے دعا کرنی چاہیے۔

جدید سائنس پہلے تو سورج یا چاند گرہن کے اثرات سے یکسر منکر تھی۔ لیکن اس بات کی قائل ہوگئی ہے کہ گرہن کا اثر رحم مادر میں جنین پر ہوتا ہے۔ کیونکہ عورتوں کے ایام کا نظام بچوں کی حمل میں پرورش اور پیدائش کا نظام چاند سے متعلق ہے۔ حمل ٹھہرانے کے واقعات بھی اس سے متعلق ہیں۔ آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ پیدائش کے وقت کسی بچے کا پاؤں مڑا ہوا ہونا یا کوئی اور نقص ہوتا ہے۔ یہ امر لازمی ہے کہ گرہن کا اثر ماں کے پیٹ اندر بچہ پر پڑتا ہے اور وہ ماں کی ان حرکات کا نتیجہ ہوتا ہے، جو گرہن کے دوران ماں سے سرزد ہوتی ہیں۔ اس لیے لازم ہے کہ حاملہ عورت گرہن کے وقت چارپائی پر چت لیٹی رہے تاکہ ماں کی کوئی حرکت بچہ کے اعضاء کی خوبصورتی پر برا اثر نہ ڈالے۔ دیہاتی لوگ اس بات سے بخوبی آگاہ ہوتے ہیں، وہ گرہن کے وقت حاملہ گائے یا بھینس کو بیٹھنے نہیں دیتے۔

گرہن کے وقت ہر عمل کی طاقت **100** گنا بڑھ جاتی ہے۔ گرہن میں آپ کسی بھی عمل کی زکات ادا کر سکتے ہیں۔ خاص کر سفلی اعمال بندش کے علاوہ مندرہ مولا علی علیہ السلام کی زکات کی ادائیگی بہت مؤثر ہے۔ گرہن کے دوران جو بھی زکات ادا ہوگی، وہ زکات اصغر ہوگی اور ایک سال کے لیے کارآمد ہوگی۔ آپ کسی اور کو اس

زکات کی اجازت نہیں دے سکتے۔ اکثر عاملین اور نو آموز عامل حروف صوامت کی زکات ادا کر دیتے ہیں، اس کی مداومت کرنے میں دیکھا گیا ہے۔ حروفِ صوامت کے بڑے بڑے عاملین خود ان حروف کی نحوست کا شکار ہو کر اپنے اوپر بندش لاگو کر بیٹھتے ہیں۔ اس سے بہتر ہے کہ دیے گئے اعمال کی زکات ادا کریں۔ سورۃ کوثر سورۃ فیل کے علاوہ کئی اعمال جن میں شرک کا پہلو نہیں نکلتا۔ خاص کر آپ آئینہ قسمت کی شائع کردہ کتاب مصباح العملیات میں درج مندرہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی زکات ادا کر سکتے ہیں۔ جس کے بارے میں حضرت سیّد الحاج ناظر حسین شاہ زنجانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ "حضور سیّد مولائے کائنات امام المشارق والمغارب مظہر العجائب غالب علیٰ کل غالب علی ابن ابی طالب نقش رسول ثانی اثنین علیہ التحیات والصلوٰۃ والسلام کا فیض ہی حقیقتاً فیضانِ محمدیہؐ ہے۔ قلندریہ طریقہ میں مندرہ شاہ مردان بھی اسی قبیل کا ایک ورد ہے، اس فیضان کا اثر میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ دربار پسیانوالہ میں چارپائیوں، کندھوں، تختوں پر لا کر بیمار لوگ آتے تھے اور مندرے کی بدولت اپنے پاؤں پر چل کر واپس جاتے۔ بڑے سے بڑا شاہ جنات اس مندرے کے آگے ٹھہرتا نہ تھا۔ بلائیں اس کے فیضان کی برکت سے دم دبا کر بھاگ جاتی تھیں"۔

اس کی زکات 40 دن کی ہے مگر گرہن کے وقت پانی کے پاس 41 دفعہ آپ اس کو پڑھ لیں۔ جب اس کی تعداد پوری کر لیں تو نیاز دیں یہ ختم پنجتن پاک اور فاتحہ حضور سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی اور بابا جیون شاہ سرکار رحمۃ اللہ علیہ کی دلوانی ضروری ہے۔ اس کی برکت سے فیضان جاری ہو جائے گا۔ میں تو اس دوران لوح تسخیر کی زکوٰۃ ادا کرتا ہوں اور اسے طاقتور کرتا ہوں۔

اس موقع کی مناسبت سے جفری عمل کے ساتھ ایک عمل حب و بغض بھی لکھ رہا ہوں۔ اس کی چاند گرہن کے وقت زکات ادا کر لیں۔ انشاءاللہ ساری زندگی کام دے گا۔ پہلا عمل درج کر رہا ہوں۔ یہ عمل سورۃ الفیل سے متعلقہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥ اَجِبْ دَعْوَدِیْ یَا اَمْعَا کِیْلُ بستم خواب و خود فلاں بن فلاں علیٰ حُبّ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ یَا جِبْرَائِیْلُ بستم دو چشم فلاں بن فلاں عَلیٰ حُبّ فلاں بن فلاں۔ فَعَلَ رَبُّكَ یَا شَمْسَائِیْلُ بستم دو گوش فلاں بن فلاں علی حُبّ فلاں بن فلاں۔ بِاَصْحَابِ الْفِیْلِ یَا کلکائیل بستم زبان فلاں بن فلاں علی حُبّ فلاں بن فلاں۔ اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَھُمْ یَا لُومائِیْلُ بستم بینی فلاں بن فلاں عَلیٰ حُبّ فلاں بن فلاں۔ فِیْ تَضْلِیْلٍ یَا میکائیلُ بستم ھفت اندام فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ وَ اَرْسَلَ عَلَیْھِمْ یَا اسرافیل بستم دھن فلاں بن فلاں علی حُب فلاں بن فلاں۔ طَیْرًا اَبَابِیْلَ یَا تَرْتَائِیْلُ بستم گلو فلاں بن فلاں علی حُب فلاں بن فلاں۔ تَرْمِیْھِمْ بِحَجَارَۃٍ یَا عَزْرَائِیْلُ بستم سینہ فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ یَا بدوح مِنْ سِجِّیْلٍ یَا کَشْفَائِیْلُ بستم قلب فلاں بن فلاں عَلیٰ حُب فلاں بن فلاں۔ فَجَعَلَھُمْ یَا اَجْمَائِیْلُ بستم شکم فلاں بن فلاں عَلیٰ حُبّ فلاں بن فلاں کَعَصْفٍ مَّاْ کُوْلٍ یا تنکافِیْلُ بستم ناف و دُبر فلاں بن فلاں علی حُب فلاں بن فلاں۔ سَامِعًا مُطِعًا حَافِظًا اَجِبْ بِحَقِّ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ یَا رَبَّ الْعَالِمِیْنَ٥

**طریقہ زکات یہ ھے:** باموکل سورۃ فیل گرہن کے وقت 150 بار پڑھ لیں۔ یہ زکات اصغر ادا ہو جائے گی۔ کسی بھی میٹھی چیز پر دم کریں اور مطلوب کو کھلا دیں، محبت میں بے قرار ہوگا۔ میاں بیوی کی محبت کے لیے ماں باپ، بہن بھائیوں میں محبت پیدا کرنے کے لیے۔

**دوسرا طریقہ ھے** کہ سرخ شکر پر 19 بار پڑھ کر چیونٹیوں کو ڈالیں۔ 21 دن تک تو مطلوب کا دل محبت میں اس طرح بے قرار ہوگا، جیسے اس کے دل کو کوئی چیز کاٹ رہی ہے۔ اسی طرح سورۃ الحمد شریف کی زکات زبان بندی برائے محبت ادا کر سکتے ہیں۔ یہ عمل پچھلی بار دے چکا ہوں۔ جفری عمل یہ ہے کہ سورۃ والشمس کے اعداد قمری لیں۔ اسکے حروف بنائیں، اگر تین حروف بنیں تو پہلے حرف سے آئیل لگا کر موکل بنا لیں۔ دوسرے حرف سے یوش لگا کر جن اور تیسرے حرف سے طیش لگا کر اعوان لگائیں۔

اپنے نام کے اعداد لے کر ان سے اسی طرح حروف ثلاثہ بنائیں اور موکل جن اور اعوان بنائیں۔ اب ایک مثلثی آتشی اسی طرح پیدا کریں کہ سورۃ شمس کے قمری حروف سے پیدا کردہ موکل جن دوم اور سوم میں لکھیں۔

دوسرے تین خانوں میں اپنے نام کے تینوں موکل کھیں۔ باقی تیسرے

خانوں میں اپنے اور سورۃ کے اعداد آپس میں جمع کر کے مؤکل بنا کر لکھیں۔ عمل سے قبل غسل کریں۔ صندل سرخ کا بخور سلگائیں اور نقش پُر کر کے انگشتری میں نگینہ کے نیچے رکھ دیں۔ دوسرے دن چاند کی جو تاریخ ہو، اُتنی بار سورۃ شمس پڑھیں اور انگوٹھی پر دم کریں اور روزانہ ایک کا اضافہ کر کے 21 روز تک دم کریں۔ پڑھتے وقت ساعت قمر کا ہوگا۔ انشاء اللہ ترقی ملازمت، وسعت رزق اور تسخیر خلق ہوگی اور بھی بہت سے فوائد ہیں، جو بعد استعمال معلوم ہوں گے۔

# گرھن کا خاص عمل برائے وسعتِ رزق

آئینہ قسمت چونکہ روحانی علوم سے وابستہ رسالہ ہے۔ اس لئے گرہن کے اوقات کی مناسبت سے پیدا ہونے والی روحانیات سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں گے۔ اس دوران بندش کے تمام اعمال کی زکات ادا کی جاتی ہے۔ مثلاً سر درد، بخار، دانت درد یا دوسرے جو بھی بست کے اعمال ہیں۔ لیکن خصوصاً اس وقت حروف صوامت جو بغیر نقطہ کے حروف ہیں ان کی زکات دی جاتی ہے۔ یہ قمری اعداد کے مطابق 543 بار حروف "احد رسس طعک لموہ" کو لکھا جاتا ہے۔ پھر مداومت کے طور پر 13 بار روزانہ لکھنا پڑتا ہے۔ ان حروف کی زکات کے بعد ہر قسم کی بندش مثلاً زبان بندی، قدم باندھنا، عشق باندھنا، جاری خون باندھنا، نظر باندھنا، ناجائز تعلقات کو باندھنا۔ کسی شخص کی بری عادات کو باندھنا۔ غرض انسانی زندگی کی حاجات کا چوتھائی حصہ پر عامل کو قدرت حاصل ہوجاتی ہے۔ ان اعمال سے طلسم تیار کرنا ہر عامل جانتا ہے۔ اس کے علاوہ گرہن کے اوقات میں عمل حب حاضری مطلوب۔ کے سفلی اعمال کی زکات ادا کرنے کے ساتھ الحمد شریف کی ریاضت بھی کی جاسکتی ہے۔ بعض حضرات مندرہ علی ڈنکا کی زکوٰۃ بھی ادا کرتے ہیں۔ جیسا کہ میں نے اوپر لکھا ہے صرف صوامت ہر قسم کے امور کو باندھنا ان کے اعداد 543 ہیں۔ حروف نورانی میں سے

الٓمٓ طٰہٰ طٰسٓمٓ عٓسٓقٓ نٓ

کے اعداد بھی 543 ہیں۔ حروف نورانی سے تیار شدہ عمل ان تمام خباثتوں سے محفوظ رکھتے گا جو انسان وشیطان سے وابستہ ہیں مثلاً بدگویوں اور خلاف بولنے والوں کیلئے زبان بندی کا کام دے گا۔ حاسدوں کے حسد سے محفوظ کرے گا۔ نظر وزداں، ظالموں اور موذیوں سے مخفی رکھے گا۔ جن لوگوں کو مخالفین سے واسطہ پڑتا ہے۔ جن کے دشمن ہر وقت اسے نیچا دکھانے کی کوشش کرتے ہیں اور بدنام کرتے ہیں ان سب سے محفوظ رہنے کیلئے یہ حرز اسرار کا کام دے گا۔ گویا شر اشرار سے محفوظ کرنے کیلئے ایک حصار کا کام دے گا۔ یہ نقش خاکی 177 سے شروع ہوکر 185 پر ختم ہوگا۔ اس نقش کے نیچے زبان بندی اور شر الاشرار سے محفوظ رہنے کیلئے الگ الگ عزیمت میں رسالہ میں دینے سے خواہ مخواہ حجم بڑھے گا۔ اس موقع پر دو عمل دوں گا پہلے بندش کا عمل ہے یہ سورج گرہن یا چاند گرہن اول آخر درود شریف کے ساتھ 121 بار پڑھ لیں ایک سال کیلئے زکات ادا ہوجائے گی۔

**عمل نمبر ۱**: چھری بند کٹھاری بند۔ ڈال بند ڈول بند۔ سلامت والے کی علی بند۔ پکی بند ہمی بند............

**عمل نمبر ۲**: شاہ نہ شاہ سینہ میں گھسا کنجشک کا لڑا دڑا اڑا۔ تم ہو غریب پرور سارے جگت کے سرور دیکھو جمال انور یا مصطفی یا محمدؐ۔ مسجد میں محمدؐ میدان میں علیؑ۔ لاؤ لشکر کل علیؑ کل دفتر محمدؐ کا۔ کا جادکاج بند ناڑہ وناڑ بند نظر مکھی چوٹ بند مکھی دُ سکھی خبر رکھے۔ سلیمان پیغمبر کی دوہائی بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ o

**ترکیب و فوائد**: یہ عمل زبان بندی، نظر بندی، آسیب جن، شیطان، برائے دفع دشمن وغیرہ ہر مطلب حاجت، دفع تکلیف ہر قسم، حب اور عداوت وغیرہ کیلئے جب تک حاجت پوری نہ ہو روزانہ باوضو مصلے پر بیٹھ کر مقررہ وقت پر پڑھیں۔ عمل میں فقرہ (ہمی بند) کے بعد اپنی حاجت بیان کریں ہر مرتبہ بسم اللہ شریف کے ساتھ شروع کریں۔ یہ عمل بھی ایک تحفہ ہے۔ اس کی اگر زکات ادا کرلی جائے کسی اور عمل کی ضرورت نہیں رہتی۔

## عمل خاص برائے ترقی رزق و وسعت رزق

گرہن کے وقت پر عمل میری طرف سے ایک سینہ کا راز اور تحفہ ہے۔ عمل کی ترکیب پر غور کریں اور وقت سے پہلے عمل تیار کریں۔ تفصیل درج ذیل ہے۔

(۱) سورۃ والشمس کے اعداد شمسی لیں اور ان کے حروف بنالیں۔ اگر تین حروف ہیں تو پہلے حرف سے مؤکل (آخر میں آئیل لگائیں) دوسرے سے جن (آخر میں یوش لگانے سے) تیسرے حرف سے اعوان (آخر میں طیش لگانے سے) بناؤ۔ اگر چار حروف ہوں تو پہلے دو اکٹھے کر کے مؤکل بناؤ اور باقی سے جن اور اعوان تیار کرو۔

(۲) اس سورۃ کے اعداد قمری لے کر ان کے حروف بنا کر حسب سابق اسمائے ثلاثہ مذکورہ پیدا کرو۔

(۳) اپنے نام معہ والدہ کے اعداد شمسی لے کر ان کے حروف بنا کر مؤکل جن اور اعوان پیدا کرو۔ یہ نو (۹) نام ہونگے۔

(۴) اب مثلث آتشی چال میں اس طرح پر کرو۔ سورت الشمس سے شمسی حروف سے پیدا کردہ مؤکل جن اعوان خانہ اول دوم سوم میں لکھیں۔ ابجد قمری سے پیدا کردہ مؤکل جن اور اعوان نقش کے خانہ نمبر چہارم پنجم اور ششم میں پر کریں۔ اپنے نام سے پیدا کردہ مؤکل جن اعوان خانہ نمبر ۷۔۸۔۹ میں لکھیں۔ نقش کے اوپر ۷۸۶ لکھیں۔

(۵) سورج گرہن کے وقت نقش لکھنے سے قبل غسل کریں۔ پاکیزہ کپڑا پہنیں۔ معطر ہو کر صندل سرخ کا بخور سلگائیں۔ رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے نئی قلم سے زعفران سے نقش لکھیں بعد میں اس نقش کو نگینہ کے نیچے رکھ دیں۔ انگشتری چاندی کی ہو۔

(۶) سورج گرہن کے دوسرے دن جو تاریخ ہو اتنی بار سورت شمس پڑھ کر انگوٹھی پر دم کریں اور ایک ایک کے اضافہ سے روزانہ سورت پڑھ کر دم کرتے رہیں۔ پڑھنے کی تعداد **40** روز تک ہے۔ تو عمل ختم سمجھیں۔ پڑھنے کا وقت ساعت شمس ہے۔ رات کو نہ پڑھیں۔ اس طلسم کے اثرات میں سے ترقی ملازمت، وسعت رزق، تسخیر خلائق کے علاوہ بہت کچھ فوائد ملیں گے۔ مثال حاضر ہے۔

(۱) سورۃ شمس کے اعداد ۸۱۱۴۷ خ ش غ ا ظ ی
خشائیل ۔ غایوش ۔ ظیطیش

(۲) سورۃ شمس کے اعداد قمری ۱۷۰۷۱ ا ع ز ی غ
اعائیل ۔ زیبوش ۔ غطیش

(۳) انتظار حسین ۲۵۳۱ ا س ل ب ی
اسائیل ۔ لبیوش ۔ یطیش نقش اس طرح بنے گا۔

۷۸۶
جبرائیل

| لبیوش | خشائیل | غطیش |
|---|---|---|
| ظیطیش | زیبوش | اسائیل |
| اعائیل | یطیش | غایوش |

# ثاقب ارسل جفر
## چاند گرہن اور سورج گرہن لوح زبان بندی

از تحریر: حکیم منیر احمد میرانی، قمبر (لاڑکانہ)

قارئین کرام! آپ کی خدمت میں چاند گرہن اور سورج گرہن میں زکوٰۃ ادا کریں اور پھر عمل کی روحانی طاقت دیکھیں۔ اگر کسی ظالم، چغل خور، بے گناہ تنگ کرتا ہے یا کوئی نقصان دینے کا منصوبہ بنا رہا ہے تو اس کی زبان بندی کا کام اس وقت کرتے ہیں۔ جب کوئی شخص خلاف کام کرتا ہو یا خلاف چلتا ہو یا برا بھلا کہتا ہے یا برائی کرتا ہے یا آفیسر خلاف چلتا ہو تو اس آفیسر کی بولتی بند کریں یا میاں بیوی میں کوئی بدزبانی ہوتی ہو یا تو تو میں میں کرتا ہو تو یہ عمل کریں۔ آسان عمل پر تاثیر تیر بہدف ہے۔ اسم پاک "یاوالی" کی دوران چاند گرہن یا سورج گرہن میں پہلے اس اسم پاک یاوالی کی زکوٰۃ ادا کریں، جو بالکل آسان ہے۔ اس زکوٰۃ صغیر ادا کرنے سے آپ ایک سال تک عامل ہیں، آرام سے دشمن یا آفیسروں کی زبان بندی کر سکتے ہیں۔ اسم یاوالی کا مثلث **47** الواح آتشی، **47** الواح بادی، **47** الواح آبی اور **47** الواح خاکی عین وقت گرہن میں تیار کریں۔ پاک صاف کاغذ اور پاک سیاہی سے آتشی الواح کو جلائیں۔ بادی الواح کو پیپل کے درخت میں باندھیں، آبی الواح کو جاری آب میں بہادیں، خاکی الواح کو پاک زمین میں دفن کریں اور نماز آیات چاند یا سورج گرہن پڑھیں، پھر اسی مصلہ پر **2209** مرتبہ اسم یاوالی پڑھیں۔ اب آپ عامل ہو گئے۔

ایک سال کے لیے عمل کو جاری رکھنے کے لیے **47** مرتبہ نماز عشاء کے بعد پڑھیں، اب کسی کی زبان بند کرنی ہو تو **4** الواح تیار کریں۔ ساعت عطارد میں ایک کو قبر میں دفن کریں، ایک وزن کے نیچے رکھیں، ایک کو دشمن کی گزرگاہ میں دفن کریں، ایک کو راست بازو میں باندھو اور سکون حاصل کرو۔ اس عمل کی اجازت مجھ سے لو یا سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی صاحب سے حاصل کرو۔ بغیر اجازت کے جو بھی عمل کرے گا وہ نقصان اُٹھائے گا اور خود ذمہ دار ہوگا۔

ترتیب الواح زکوٰۃ میں استعمال کریں۔

**۷۸۶ چال آتشی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۱ | ۱۹ |
| ۱۸ | ۱۶ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۲۰ | ۱۵ |

**۷۸۶ چال بادی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۸ | ۱۷ |
| ۲۰ | ۱۶ | ۱۱ |
| ۱۵ | ۱۳ | ۱۹ |

**۷۸۶ چال آبی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۲ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۲ |
| ۱۹ | ۱۳ | ۱۵ |

**۷۸۶ چال خاکی**

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

یہ لوح زبان بندی کے کام میں استعمال کریں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شقیائیل شمکائیل

قولہ یاوالی یاجبرائیل یاوالی الحق

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۰ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۶ | ۱۸ |
| ۱۹ | ۱۱ | ۱۷ |

کھیعص اسرافیل — عزرائیل حمعسق

یاوالی یامیکائیل یاوالی

### عمل نمبر2:-

قارئین کرام! میں آپ کی خدمت میں ایسا عمل لوح سے ساتھ پیش کر رہا ہوں جو آپ کو ضرور پسند آئے گا۔ دور بندی کے لیے اسم یا قابض کا عمل آئینہ قسمت کے نظر کرتا ہوں جو شخص اسم یا قابض کا ذکر کرے اس پر ایسا جلال وارد ہوگا کوئی اس کے پاس بیٹھ نہ سکے گا۔ اور اس اسم یا قابض کی زکوٰۃ صغیرہ سورج گرہن یا چاند گرہن میں زکوٰۃ ادا کریں۔ ۸۱۳ مرتبہ اسم یا قابض کو اوقات گرہن میں پڑھیں اور ۸۱۳ مرتبہ اوقاتِ گرہن میں لکھیں سفید کاغذ پر اس آب رواں کریں اب آپ ایک سال تک اس کے عامل بن گئے ورد **101** مرتبہ پڑھیں کہ عمل قابو میں رہے۔ اگر اب آپ ہر کام کریں مگر جائز ہو ورنہ خود گنہگار ہوں گے۔ مثلاً زبان بندی، جھوٹا، زنا، مڑدی، شراب پینا، دوکان و مکان، گاڑ، مطلب دنیا میں جو بھی بندی آپ کریں بلکل ہوگی۔ شریعت کے مطابق کریں اللہ تعالیٰ آپ کا مددگار ہوگا۔ معلوم ہوا قابض وہ ہے جو ارواح کے اجسام سے انتقال کے وقت قبض کرتا ہے اور حشر کے روز ان کو مجسم میں واپس کرے گا۔ اور وہی اس چیز کا موجد ہے۔ پہلے نہ تھی اس لیے محدثین کا وصف ہے اور وہ وحدانیت کی طرف عود کرتی ہیں اور چونکہ عود اور بدامی کی طرف سے اول و آخر اور ظاہر و باطن اس کے نام ہوئے اور اسی طرف کا اضافات ہوئیں یعنی وہی اور فاعل اور مفعول ہے اور وہی قابل اور مقبل اور مقول ہے۔ اس اسم مبارک یا قابض کی خلوت نہایت بزرگ ہے ذاکر کے دل سے حکمت کی نہ جاری ہوتی ہے اور کشف نصیب ہوتا ہے۔ مگر شرط اس کے واسطے ہے کہ دل کو خطرات سے پاک کیا جائے مناجات میں مشغول ہو اور اعداد مضروب کے موافق تلاوت میں مشغول ہو۔ موکل اس کا شراطیل ہے۔ عالم عزرائیل علیہ السلام سے اگر سینے کی تختی پر ساعت زحل یا قسور در عقرب یا گرہن کسوف یا خسوف میں اس کو لکھے اور اس عدد کے موافق اس کا ذکر کرے اور کہے اے اللہ فلاں شخص کا دل فیض کرے دعا قبول ہوگی۔ یہ ذکر عزرائیل علیہ السلام کا ہے اور اس میں قبض ارواح کا راز ہے اور اس کا جلیل القدر مربع ہے۔

### چال آتشی حرفی مربع

جبرائیل
۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ض | ب | ا | ق |
| ق | ا | ب | ض |
| ب | ض | ق | ا |
| ا | ق | ض | ب |

شمکائیل قول — کھیعص اسرافیل — عزرائیل — ولی — قفطشائیل

یامیکائیل

### چال خاکی اعدادی مثلث

جبرائیل
۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۰ | ۳۰۵ | ۲۹۸ |
| ۲۹۹ | ۳۰۱ | ۳۰۳ |
| ۳۰۴ | ۲۹۷ | ۳۰۲ |

شمکائیل قول — کھیعص اسرافیل — عزرائیل — ولی — قفطشائیل

یامیکائیل

**تنبیہ:** معلوم ہو کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے پیدا کرنے کا

ارادہ کیا تو جبرائیل کو حکم فرمایا کہ زمین پر اتر کر ایک مٹھی مٹی لے آئیں۔ جبرائیل زمین پر آئے اور مٹھی بھرنی چاہی زمین نے ان کو قسم دے کر منع کر دیا۔ جبرائیل واپس چلے گئے۔ تب اللہ نے اسرافیل کو بھیجا ان کو بھی زمین نے قسم دے کر واپس کر دیا اس طرح میکائیل بھی واپس ہوئے تب اللہ تعالیٰ نے عزرائیل کو بھیجا عزرائیل زمین پر آئے زمین نے ان کو بھی قسم دی انہوں نے اپنی قہری قوت سے کہا کہ کیا اس نے مجھ کو نہیں بھیجا ہے جس کے قبضہ میں میری جان ہے زمین نے کہا ہاں اس نے تم کو بھیجا ہے عزرائیل نے کہا بس تو میں تیری نافرمانی کروں گا۔ اس کی نہ کروں گا۔ پھر زمین سے ایک مٹھی لے کر آسمان پر چلے گئے اور اسم یا قابض کے ساتھ تسبیح پڑھتے۔ تو اللہ تعالیٰ نے ان سے فرمایا کے تم پر قبض کیا ہے تم ارواح کو بھی قبض کیا کرو چنانچہ اس وقت سے یہ قبض ارواح پر معین ہوئے جب تم اس اسم کو پڑھ کر جس موکل کو دھمکاؤ گے۔ وہ فوراً عاجزی کے ساتھ حاضر ہوگا۔ اس کے ماتحت چار افسر ہیں اور ہر افسر کے ماتحت بہت سی فوجیں ہیں ہر فیض کا کام جلد کرنے ہیں۔ اس عمل کی اجازت سید انتظار حسین شاہ زنجانی یا مجھ عاجز سے لیں۔

اب لوح کی طرف آتے ہیں۔

ہر بندی کے لیے ایک لوح پرانی قبر میں دفن کرو۔ ایک لوح کو راستہ میں دفن کرو۔ ایک وزن کے نیچے رکھ دو۔ زبان بندی کے لیے ایک کو اپنی بازو میں باندھو۔

# اعمال گرہن شمسی وقمری

ازتحریر: میاں جاوید اقبال، بدوملہی (نارووال)

**حروفِ صوامت:** قارئین کرام! جب بھی گرہن کے اوقات دستیاب ہوں تو سب پہلے اعمال کی دنیا میں حروفِ صوامت کا نام آتا ہے۔ کیونکہ صوامت ہی ہیں جن کی تاثیر بہت ہی تیز ہے۔ ان کی طاقت گرہن میں کئی گنا بڑھ جاتی ہے۔ ان سے عقود، بندش، بغض وعداوت، دشمن کا خاتمہ بڑے سے بڑے ظالم کو زیر کرنا حتیٰ کہ جہاں پر دل ودماغ اور طاقت اور عہدہ کام نہ کرتا ہو تو وہاں یہ 13 حروف کام کرتے ہیں۔

28 حروف قمری میں سے 13 حروف قمری ایسے ہیں جو کہ بے نکات انہیں حروفِ صوامت کہا جاتا ہے۔ ان سے تیار کردہ اعمال اثرات میں بے مثال ہیں جن کی کاٹ آسانی سے نہیں ہوتی بلکہ ان کی زکات بھی زکات درزکات ادا کرنے ہوتی ہے۔ یعنی اس کی زکات اکبر 13 گرہن مسلسل ادا کرنے سے ہو گی۔ تب جا کر ان کی تاثیر ہوتی ہے۔

**ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ**

اگر ان کو مرکب حالت میں لکھا جائے تو یہ صورت بنتی ہے۔

**احد، رسص، طعک، لموہ**

یہ وہ الفاظ ہیں جو کئی سالوں سے رائج ہیں اور ان سے علم الجفر میں کام لیا جاتا ہے۔ ایک اہم بات ذہن نشین رہے کہ علم الجفر خالصتاً حروف کا علم ہے۔ اگر چہ ہم ان کو اعداد میں تبدیل کر کے کام لیتے ہیں جو طاقت حرف کی شکل میں ہے، اعداد میں نہیں۔ اس لیے جفر کی رُو سے ایسا عمل تجویز کریں۔ جس سے حرف کی طاقت لازمی اُجاگر ہوتی ہو، تب جا کر عمل اپنا اثر دکھائے گا۔

**عقود اور بندش:** عقود اور بندش، خاتمہ دشمن یا کسی اور کو سزا دینا مقصود ہو (جبکہ آپ خود یہ طاقت نہ رکھتے ہوں کہ آپ خود ظالم کے خلاف نہیں اُٹھ سکتے) حروفِ صوامت اور پارہ نمبر 17 کی ان دو آیات سے کام لے سکتے ہیں۔

**آیت نمبر 1:** حَتّٰى تَأْتِيَهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً اَوْ يَاْتِيَهُمْ عَذَابُ يَوْمٍ عَقِيْمٍ (۵۵)

**ترجمہ:** یہاں تک کہ قیامت اُن پر ناگہاں آجائے یا نامبارک دن کا عذاب اُن پر واقع ہو۔

**آیت نمبر 2:** بَلْ تَأْتِيْهِمْ بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ رَدَّهَا وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ (۴۰)

آیت نمبر 1 کے اعداد 5170 اور آیت نمبر 2 کے اعداد 5521 ہیں۔ یہ آپ پر منحصر ہے کہ آپ کس طرح حروفِ صوامت میں ان آیات کو شامل کر کے ایک با مقصد عمل اور سریع التاثیر عمل بنا سکتے ہیں اور ان سے با کمال عمل تیار کر سکتے ہیں، میرا کام تھا نشاندہی کرنا۔

جب تک حروف صوامت کی زکات ادا نہیں کی ہوگی، عمل میں تاثیر پیدا نہیں ہوگی۔ ایک ضروری بات یہ لازمی ذہن میں رکھیں یہ دونوں آیت میں سے

ہر آیت کو اگر آپ استعمال کرتے ہیں تو یہی آیت 7 کلو اناج پہلے کیڑے مکوڑوں کو ڈالنا ضروری ہے ورنہ الٹا نقصان کا اندیشہ ہے۔

## اعمالِ گرہن

**جنات یا غیبی چیزوں کا نظر آنا:** بعض اوقات کچھ ایسے مریض ہوتے ہیں جن کو شیطانی چیزیں، سایہ، جنات یا کئی غیبی چیزیں نظر آتی ہیں یا جھلک پڑتی ہے یا پھر جنات کا سایہ ہو یا پھر جنات کا سایہ ہو تو اس مرض سے جان چھڑانے کے لیے کوئی چارہ نہ چل رہا ہو تو یہ نقش گرہن کے اوقات یا قمر در عقرب کے اوقات میں تیار کر کے رکھ لیں۔ اگر ٹائم دستیاب ہو تو مریض کی آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر درج بالا آیت کو 7 مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور یہ نقش اُس کو پہنا دے۔ جنات، آسیب، چڑیل یا پھر کوئی بھی غیبی چیز اس کو دکھائی نہیں دے گی، بلکہ نزدیک بھی نہ آئے گی۔ اُس سے مکمل طور پر چھٹکارہ حاصل ہوگا۔ نقش اور آیت درج ذیل ہے:

۷۸۶
جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۲۲ | ۱۱۲۳ | ۱۱۱۸ |
| ۱۱۱۷ | ۱۱۲۱ | ۱۱۲۵ |
| ۱۱۲۴ | ۱۱۱۹ | ۱۱۲۰ |

عزرائیل — اسرافیل

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

وَجَعَلۡنَا مِنۡۢ بَيۡنِ اَيۡدِيۡهِمۡ سَدًّا وَّمِنۡ خَلۡفِهِمۡ سَدًّا فَاَغۡشَيۡنٰهُمۡ لَا يُبۡصِرُوۡنَ

**گھر سے بیماری کا خاتمہ:** نظر بد، جنات و آسیب یا کسی اور غیبی چیز کا سایہ ہو یا ایسا شخص جو کافی عرصہ سے کسی نہ کسی بیماری میں مبتلا ہو اور بیماری جانے کا نام نہ لے اور نہ ہی کوئی دوا اثر کرتی ہو۔ ایسا شخص گرہن کے اوقات میں یہ نقش کافی سارے لکھ کر رکھ لے اور مریض کے استعمال شدہ کپڑے میں اس نقش کو لپیٹ کر مریض کو دھونی دے اور بلکہ پورے گھر میں دھونی دے۔ انشاء اللہ ایک ہی یوم میں اثر سامنے آجائے گا۔ مرض میں افاقہ ہوگا، جنات، آسیب سے جان چھوٹ جائے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |
| سلحج | سلحج | سلحج | سلحج |

## عورتوں کے جسم اور چہرہ پر بال

بعض اوقات کچھ عورتوں کے چہرہ اور جسم پر فالتو بال آجاتے ہیں۔ اب ان کو گھبرانے کی ضرورت نہ ہے۔ گرہن میں یہ عمل ضرور کریں۔ ایک پاؤ کلونجی لے کر اُسے دھو کر صاف کر کے سکھا لیں۔ اب ایک شیشے کی نیلے رنگ کی بوتل لے لیں یا سفید بوتل پر نیلے رنگ کا صاف کاغذ لپیٹ لیں۔ پھر گرہن میں اُس کلونجی پر ایک سو مرتبہ یہ پڑھیں۔

فِي سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسۡتَوٰى عَلَى الۡعَرۡشِ

اب کلونجی پر دم کرے، باوضو یہ عمل کریں۔ اب کلونجی کی بوتل میں ڈال کر بوتل کا ڈھکنا بند کر کے گرہن میں رکھ دیں۔ جب گرہن کے اوقات ختم ہو جائیں تو اس بوتل کو ہٹا لیں۔ اب 21 دن تک نہار منہ ایک چھوٹے چمچ کا چوتھا حصہ تازہ پانی کے ساتھ کھا لیں اور ہر ایک گھنٹہ تک بعد میں کوئی چیز نہ کھائیں۔ ایک پاؤ 21 دن میں ختم کرنا ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چہرہ اور جسم کے فالتو بال ختم ہو جائیں گے۔ اس عمل سے مستفید ہو کر ادارہ اور جناب شاہ زنجانی اور مجھ فقیر کو اپنی دعاؤں میں ضرور شامل حال رکھیں۔

# چاند گرہن

## عقد اللسان

اگر کسی شخص کے شر سے بچنے کے لیے کسی کی زبان بندی کرنا لازم ہو گیا ہو تو اس کے

لیے یہ انتہائی کارگر عمل ہے۔ سب سے پہلے مقصد کی سطر اول قائم کریں۔ مثلاً

عقد اللسان فلاں بن فلاں فی حق و غرض فلاں بن فلاں صُمٌّ بُکْمٌ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ بحق لَا اِلٰہ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُول اللہ

اس سطر کی بسط حرفی کر کے اس کو حروف صوامت سے امتزاج دیں اور سطر دوئم مرتب کریں۔ اب سطر دوم کی تکسیر جفری کر کے تمام تکسیر کے حروف کے اعداد جمع کر کے 3 عدد مثلث خاکی لکھیں۔

ایک مثلث کسی قبر کہنہ کے سرہانے دفن کریں اور دوسری مثلث مطلوبہ آدمی کے گھر کے کسی کونہ میں یا گھر کے کسی حصہ میں چھپا دیں۔ تیسری مثلث طالب اپنے بائیں بازو کے ساتھ باندھ لیں۔ 24 گھنٹے کے اندر اندر وہ شخص آپ کے خلاف بات سے گریز کرے گا اور شر نہ پھیلائے گا۔ اس کے علاوہ اس عمل کو کئی دوسرے مقاصد کے لیے بھی عمل تیار کیا جاسکتا ہے۔ اصل نقش عین گرہن کے اوقات میں لکھیں۔

## خاتمہ امراض لاعلاج

اس مقصد کے لیے یہ سطر اول قائم کریں۔

بستم مرض (مرض کا نام) فی البدن (مریض کا نام مع والدہ) بحق لَا اِلٰـہ اِلَّا اَنْتَ الشَّافِی وَاَنْتَ الکَافِیْ۔

سب سے پہلے اس کی بسط حرفی کریں اور اس سطر مقصد کو حروف صوامت کے ساتھ امتزاج دے کر اس کی تکسیر جفری کر کے 2 عدد مثلث خاکی لکھیں۔ مکمل تکسیر کے حروف کے 4-4 حروف یا 3-3 حروف کے جملے بنا کر ان مثلث کے اردگرد لکھیں اور ایک مثلث مریض کے بازو کے ساتھ باندھ دیں اور دوسری مثلث کو مریض کے کمرہ میں کسی اندھیری جگہ وزن کے نیچے رکھ دیں۔ انتہائی بہترین عمل ہے، اس کے پہننے سے مریض بہتر ہونا شروع ہوجائے گا اور مرض کا خاتمہ شروع ہوجائے گا اور مریض بتدریج شفایاب ہونا شروع کردے گا۔ کئی بار کا آزمودہ اور سریع التاثیر عمل ہے۔

## عداوت وجدائی

روزمرہ زندگی میں کئی مواقع ایسے آجاتے ہیں۔ عزت وذلت کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور کافی مرتبہ دیکھنے کو ملتا ہے کچھ لوگوں کا الحاق یا دوستانہ ایسی صورت اختیار کرجاتا ہے۔ دوسروں کے لیے وبال جان بن جاتے ہیں۔ ان کی دوستی اور اکٹھ کئی گھروں کو سکون برباد کر کے رکھ دیتے ہیں اور کچھ طاقتور لوگ مل کر کمزور کی ذلت ورسوائی کا سبب بن جاتے ہیں اور ان کی جان کو آجاتے ہیں۔ ایسی صورت میں اُن میں شدید عداوت و جدائی ناگزیر ہوجاتی ہے۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔ ایسی صورت میں مقصد کی سطر قائم کریں جو کہ سطر اول ہوگی۔

والقینا بینُھم (فلاں بن فلاں) العَدَاوۃِ البَغْضَاءَ (فلاں بن فلاں) اِلٰی یوم القِیٰمۃِ بحق القاھر

اس سطر مقصد کی بسط حرفی کریں یعنی الگ الگ حرفوں میں لکھ کر ایک نئی سطر میں لکھیں۔ اب اس سطر کو حروف صوامت کے ساتھ امتزاج دے کر ایک نئی سطر بنائیں۔ اب اس کی تکسیر جفری کریں۔ جب زمام برآمد ہوجائے تو مکمل تکسیر جفری کے اعداد جمع کر کے اس کے 3 عدد مثلث خاکی لکھیں اور تمام تکسیر کے طلسمی لفظ بنا کر مثلث کے اردگرد لکھیں۔ اب ان مثلث کو اچھی طرح ہینگ گندھک پیاز اور تارکول کی دھونی دیں تاکہ اس کی باس اس میں اچھی طرح رچ بس جائے۔

اب ایک خمیر شدہ آٹے کا پُتلا بنائیں۔ اس کے پیٹ میں ایک نقش رکھ کر کالے کپڑے میں لپیٹ کر اس کو کسی قبر کہنہ میں دفن کریں اور وہاں سے تھوڑی سی مٹی اُٹھا کر اس میں دوسری مثلث ریزہ ریزہ کر کے اچھی طرح ملا کر اُن دونوں کے راستہ میں بکھیر دیں۔ تیسری مثلث ان دونوں کے راستہ میں دفن کردیں گے۔ انشاءاللہ اگر مقصد نیک ہوا تو 24 گھنٹے میں یہ دوستی دشمنی میں بدل کر ان میں علیحدگی ہوجائے گی۔ چال نقش درج ذیل ہے۔

| القابض | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

نقش کے نیچے یہ عزیمت درج کریں۔

کل اذا بلغت التراقی و قیل من راق و ظن انه الفراق اللھم فرق بین فلاں بن فلاں کما فرقت بین السماء والارض و بین السماء والارض و بین آدم و ابلیس و بین محمد ﷺ و ابو جھل۔

## عقد الزنا

اس بہت بڑے معاشرے میں ہر قسم کے لوگ پائے جاتے ہیں۔ نیک وپارسا اور بُری

نظر والوں کی تعداد تو بہت ہی کثیر ہے اور آج کل جس قسم کا ماحول چل رہا ہے۔ اُس میں ایسی ذہنیت والے لوگ اپنی نفسانی خواہشوں کی تکمیل کے لیے کسی نہ کسی جگہ اپنا راستہ ڈھونڈ ہی لیتے ہیں۔ خواہ ورغلا کر یا پھر کسی کی مجبوریوں کا فائدہ اٹھا کر! کئی مرد اور عورتیں اس فعل قبیح کی مرتکب ہوتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ جس کی وجہ سے خاندان کی عزت بھی برباد ہوتی ہے اور اُن کی زندگی بھی تاریک اور اجیرن ہو جاتی ہے۔ بعض عورتیں اپنے خاندان کو چھوڑ کر اور بعض مرد اپنی عورتوں کو چھوڑ کر غیر عورتوں سے تعلقات پیدا کر کے اپنی ناجائز خواہشات پوری کرتے ہیں۔ ایسی صورت میں ان کی اصلاح احوال کے لیے سزا یا نصیحت کام نہیں کرتیں جب تک کہ وہ خود اس ارادہ سے باز نہ آجائیں۔ اگر اس کے باوجود وہ ایک دوسرے کو نہیں چھوڑتے تو پھر سب سے پہلے ان کے لیے درج بالا عمل تیار کریں تاکہ اُن کے دل ایک دوسرے سے نفرت کھانا شروع کر دیں اور ساتھ یہ عمل ضرور بنائیں۔ جلد اثر کے لیے دونوں اکٹھے عمل تیار کریں تو پھر تماشہ قدرت دیکھیں۔ سب سے پہلے سطر اول لکھیں۔

بستم ذکر (فلاں بن فلاں) بر فرج (فلاں بنت فلانہ) بحق یا قاھر ذوالبطش الشدید انت الذی لا یطاق انتقامۃ

اس سطر مقصد کی بسط حرفی کر کے حروف صوامت سے امتزاج دیں۔ اب اس سطر کی تکسیر جفری تیار کر کے اس کے پانچ عدد مثلث خاکی تیار کریں مکمل تکسیر کے چار چار یا تین تین حرفی طلسمات بنا کر نقش کے چاروں طرف لکھیں۔

**طریقہ استعمال:** ۔ ان نقوش کو اچھی طرح بخور کی دھونی دے کر 2 عدد موم کے پتلے بنائیں۔ ایک عورت کا اور ایک مرد کا۔ ان کے پیٹ میں ایک ایک مثلث رکھ دیں اور ان کے جسم میں سات سات سوئیاں چبھو دیں۔ ہر سوئی پر سطر مقصد میں درج آیت کو سو سو مرتبہ دم کر کے اُن کے جسم میں چبھوتے جائیں۔ اب دو پرانے کنویں تلاش کریں جو ایک دوسرے کی مخالف سمت میں ہوں۔ ان میں ایک ایک پتلا پھونک دیں۔ ایک نقش کسی قبر کے سرہانے دفن کریں اور وہاں کی مٹی اُٹھا کر اُس میں دوسرا نقش دونوں میں سے کسی ایک کے راستہ میں دفن کر دیں۔ ایک مرتبہ پھر کہہ رہا ہوں کہ بہت جلد رزلٹ کے لیے ساتھ میں عداوت وجدائی والا عمل ضرور بنائیں۔ آپ کی توقع سے زیادہ بہترین رزلٹ آئے گا۔ وہ دونوں ایک دوسرے کی شکل دیکھنا گوارہ نہیں کریں گے۔

**نوٹ:** قارئین کرام یہ تمام اعمال حروف صوامت پر مبنی ہیں۔ بغیر اجازت یا حروف صوامت کا عامل نہ ہونے کی صورت میں خوفناک رجعت کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا عمل کی تیاری یا ریاضت کے لیے حضرت شاہ زنجانی سے ضرور اجازت طلب کریں۔




گرہن شمسی ہو یا قمری علم نجوم کے شعبے جیوتش میں بڑی اہمیت کے حامل ہیں خصوصاً گرہن کی نحوست بڑی انقلابی قسم کی ہوتی ہے۔ اس نحوست سے محفوظ رہنے کیلئے دین اسلام نے روحانی غسل کے طور نماز کسوف و نماز خسوف واجب فرما کر گرہن کے اثرات کی حقیقت کو اظہر من الشمس فرما دیا۔ مگر ماڈرن اور مغربی تہذیب کے مقلد نحوست گرہن کے نظریہ کو دقیانوسی قیاسیات اور محض توہم پرستی خیال کرتے رہے۔ دراصل مادیت کے عفریت نے انہیں صرف مادی حواس کی حدوں میں مقید کر رکھا ہے۔ بالآخر مادی سائنس بھی ان نادیدہ اور غیر مرئی قوتوں کے اثرات کو ماننے پر مجبور اور محصور ہو گئی۔ چنانچہ میڈیکل سائنس کے عالمی ادارہ (عالمی ادارہ صحت) نے لوگوں کو خبردار کیا کہ گرہن کے صحت پر مفید اثرات مرتب ہو سکتے ہیں جس کے لئے احتیاطی تدابیر اختیار کی جائیں ادارہ نے متنبہ کیا کہ گرہن کے دوران مسلسل کھلی جگہ پر رہنے سے جلد کا کینسر ہو سکتا ہے۔ کنگ ایڈورڈ میڈیکل کالج میں شعبہ امراض چشم کے سربراہ پروفیسر نذیر احمد آسی کے بقول گرہن کے وقت خارج ہونے والی انفراریڈ شعاعیں معمول کی روشنی سے بہت زیادہ تیز ہوتی ہیں جو ایک سیکنڈ سے کم وقت میں آنکھ کے میکولا کو جلا دیتی ہے۔ جنرل ہسپتال کے آئی وارڈ کے سربراہ پروفیسر ڈاکٹر افضل شیخ نے کہا کہ سورج یا چاند گرہن کے وقت نکلنے والی الٹراوائیلٹ اور انفراریڈ ریز سے آنکھ کا وہ حصہ جہاں تصویر بنتی ہے جس کو ریٹینا کہتے ہیں کے خلیے جل جاتے ہیں۔ سروسز ہسپتال (لاہور۔ پاکستان) کے سابق اسسٹنٹ پروفیسر ڈاکٹر محمد اسلم نون کہتے ہیں گرہن سے نکلنے والی شعاعیں آنکھ کے پردہ کے مرکزی حصہ سو یہ کو 90 فی صد جلا سکتی ہیں جو دوبارہ درست نہیں ہو سکتا۔

قارئین محترم! یہ نظریات تو تھے سائنس کے گرہن کے دوران روحانی طور پر جن اعمال کی فوقیت حاصل ہے اُن میں حروف صوامت غیر معمولی مشہور و معروف ہیں اس لئے بزم امروز میں انہی اعمال صوامت پر اکتفا کیا جائے گا۔ ماہنامہ آئینہ قسمت ایسا روحانی فورم ہے جس میں ہر وقت کی مناسبت سے اعمال درج

کئے جاتے ہیں۔ ہر مرتبہ آپ سورج یا چاند گرہن کے دوران مختلف قلم کاروں کے کالم آپ نے پڑھے ہونگے۔ گو کہ یہ تمام مضامین خواہ 'خیر ہوں یا شر' عوام کے وسیع تر مفاد میں ہی لکھے جاتے ہیں۔ میں آج دو اعمال حروف صوامت درج کر رہا ہوں۔ عمل عقد اللسان، عمل تسخیر مؤکل حروف صوامت یہ دونوں عمل بے حد موثر ہیں لیکن کسی کیلئے ناجائز مت کریں ایسا کرنیوالا دُنیا و آخرت میں رسوا ہوگا ہاں جائز امور میں شریعت بھی اجازت دیتی ہے۔

## عمل عقد اللسان

آپ کہیں رشتہ چاہتے ہیں اور فریقین ناراض ہیں کوئی بدگو ہے جس سے آپ کی عزت نفس کو خطرہ ہے افسران بالا کی زبان بندی مطلوب ہے یا کوئی پیچیدہ مرض ہے اس کی بندش کرنی ہے یقیناً آپ اس عمل سے مدد لے سکتے ہیں۔ مثلث و مربع کی ترکیب تو سب کو آتی ہے اس لئے مختصراً مثال دونگا۔ اس عمل میں کمال کی چیز صرف خصوصی چالیں ہیں۔ یہ چالیں اور عمل کتاب ''سر المکتوم'' سے درج کر رہا ہوں۔

اعداد نام مطلوب : ۱۵۰۵
اعداد فریقین : ۲۰۱۱
اعداد کتاب : ۲۰۱۳

۵۵۲۹ـ۱۲=۵۵۱۷÷۳=۱۸۳۹

خصوصی چال

| ۳ | ۷ | ۵ |
|---|---|---|
| ۴ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۱ |

نقش

| ۱۸۴۱ | ۱۸۴۵ | ۱۸۴۳ |
|---|---|---|
| ۱۸۴۲ | ۱۸۴۰ | ۱۸۴۷ |
| ۱۸۴۶ | ۱۸۴۴ | ۱۸۳۹ |

ایسی تین مثلث پر کریں ایک ریزہ کر کے قبر میں دفن کریں دوسری کو مردہ کے قبر کی مٹی ملا کر اُس جماعت یا جگہ کے اندر ڈالیں جن کی تسخیر چاہتے ہیں (اگر جماعت یا جگہ پر مٹی نہ ڈال سکیں تو یہی طریقہ عرق گلاب و کٹورہ سے کریں) تیسری مثلث کو موم کے پتلے کے پیٹ میں رکھیں اور منہ میں مربع رکھیں جس کی تفصیل ذیل میں دی جاتی ہے۔

اعداد مطلوب : ۱۵۰۵
اعداد فریقین : ۲۰۱۱
اعداد کتاب : ۲۶۲۴

۶۱۴۰ـ۳۰=۶۱۱۰÷۴=۱۵۲۷ کسر خانہ ۹

چال نقش

| ۸ | ۱۴ | ۱۱ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۹ | ۱۶ | ۶ |
| ۱۰ | ۴ | ۵ | ۱۵ |
| ۱۳ | ۷ | ۲ | ۱۲ |

نقش

| ۱۵۳۴ | ۱۵۴۱ | ۱۵۳۸ | ۱۵۲۷ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۲۹ | ۱۵۳۶ | ۱۵۴۳ | ۱۵۳۲ |
| ۱۵۳۷ | ۱۵۳۰ | ۱۵۳۱ | ۱۵۴۲ |
| ۱۵۴۰ | ۱۵۳۳ | ۱۵۲۸ | ۱۵۳۹ |

اب یہ پتلا کے منہ میں رکھ (مثلث و مربع کے نقوش کے اطراف نام مطلوب و فریقین اعداد حروف صوامت امتزاج کر کے لکھیں) کہ کسی اندھیری جگہ رکھیں۔ اس عمل کی تاثیر یہ ہے کہ 24 گھنٹے میں اللہ تعالیٰ مدد کرتا ہے۔ یہ عمل حصول رشتہ میں اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

## تسخیر مؤکل حروف صوامت

حروف صوامت پہ کافی کچھ لکھا جا چکا کافی عملیات آپ نے گاہے بگاہے پڑھے بھی ہونگے لیکن ایسا لاثانی عمل کہیں نہ پڑھا ہوگا گو کہ مشکل ترین عمل میں سے ایک ہے۔ لیکن بعد از تسخیر سمجھ لیں تصرفات و تسخیرات کا خزانہ مل جائے گا جس طرح اعمال صوامت جلد اثر کرتے ہیں اسی طرح اس کا مؤکل بھی کام کرتا ہے۔ لیکن عمل سوچ سمجھ کر کریں اپنی ہمت و حوصلہ کو مدنظر رکھیں اور نہ ہی عمل ادھورا چھوڑیں اور نہ ناغہ کریں ورنہ اس کی سخت ترین رجعت سے نہ بچ پائیں گے۔ میں آپ کی رہنمائی کیلئے مکمل ہدایات درج کر رہا ہوں تاکہ آپ کو عمل میں تقویت ملے اور آپ کامیابی سے ہمکنار رہوں۔

**پرہیز:** پرہیز جلالی و جمالی ہوگا۔ تنہا اور پاک صاف کمرہ ہو جہاں لوگوں کی آمد و رفت نہ ہو۔ عمل کا کسی سے اظہار نہ کریں لباس احرامی (بغیر سلا) اور خوب معطر ہو۔ روزانہ مقررہ وقت اور جگہ پہ عمل کریں۔ ہمہ وقت باوضو رہیں۔

**ترکیب عمل:** دیسی مرغی کے تیرہ عدد تازہ انڈے حاصل کریں اب ہر

انڈے پر باوضو بخور جلا کر تنہا جگہ پر ایک حروف مع اضمار وقوت الحروف کالی سیاہی سے (جو اسی غرض سے تیار کی گئی ہو سرکنڈے کے قلم سے رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے تحریر کریں) پھر ان تمام انڈوں کو بالترتیب کسی لکڑی کے نئے اور پاک صاف بکس (یہ بکس بھی عروج ماہ کسی پرہیز گار متقی نمازی بڑھئی سے پہلے ہی تیار کروا کر رکھیں) محفوظ رکھ دیں اب روز اول اندھیرے کمرے میں جو شرائط عمل پر پورا اترتا ہو میں بیٹھ کر پہلا حرف الف کا ہے لیں اور اس جگہ پر 111 مرتبہ عزیمت پڑھیں اور انڈے کو بکس میں رکھ دیں۔ خیال رہے کہ اس تمام عمل (پڑھنے کے دوران) کے وقت اپنی آنکھیں بند رکھیں۔ اب دوسرے روز دوسرے حرف کا انڈا لیکر بالکل پہلے روز کی طرح اندھیرے میں عمل کی عزیمت کو 9 بار پڑھیں۔ اسی طرح ہر روز انڈے پر متعلقہ حرف کی تعداد ملفوظی کے مطابق عزیمت پڑھیں۔ گویا یہ پڑھائی 13 یوم میں مکمل ہوگی۔ اب پڑھائی تمام کرنے کے بعد روزانہ انڈوں کو یکجا رکھ کر عزیمت عمل 543 مرتبہ پڑھا کریں۔ اس طرح 8 یوم عمل کریں۔ انشاء اللہ 21 یوم سے قبل ہی حروف صوامت کا مؤکل بضائیل آپ کے پاس حاضر ہوگا۔ اگر 21 یوم سے قبل گفتگو کرے تو جواب نہ دیں لیکن سلام کا جواب دل میں دے لیا کریں۔ آخری دن اپنی پڑھائی مکمل کر کے اس سے اطمینان سے باہوش بات کریں۔ عہد و پیمان سوچ سمجھ کر کریں۔ کوئی شرط ایسی نہ مانیں جو پوری نہ کر سکیں۔ مؤکل آپ کو حروف صوامت کی کلید دعوت عطا کرے گا۔ اس سے آپ کے حروف صوامت کے تمام اعمال جاری ہو جائیں گے۔ پھر جب بھی ضرورت ہو آپ 543 مرتبہ عزیمت پڑھیں اسی وقت مؤکل حاضر ہوگا۔

**عزیمت:** اجب یا بضائیل بحق الٓمٓ الٓمٓ طٰسٓ طٰسٓمٓ صٓ و بحق اسم اللہ الاعظم احضرونی احضرونی القلاً انم حالف والانعم رالف سینیاؤتن صاد الاوف طالف عینیاؤنن کافالافف لاما لیغم میائیمم واوالاونو ہاَلف یایہا الملک الحروف الصوامت احضرو بحق قوۃ الحروف یجح فی میح کی واہ طیم صیی راہ بیح جید داد سیس نہی۔

**ضروری احتیاط:** حاضری مؤکل میں خیال رکھیں اسے معمولی معمولی باتوں کیلئے حاضر نہ کریں لوگوں میں کبھی بھی حاضری کا عمل نہ کریں جہاں حاضری مطلوب ہو وہ جگہ خوب معطر اور پاک ہو اور وقت حاضری بخور سلگانا ضروری ہے۔ اپنے کام کے بعد بصد عزت و احترام سے جانے کی اجازت دیں۔ آخر میں ادارہ آئینہ قسمت محترم شاہ زنجانی صاحب اور زنجانی برادرز اور مجھ گنہگار کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔

# چاند گرہن اور سورج گرہن کے اعمال

از تحریر: قیصر احمد بی۔ اے، کراچی

**معزز قارئین کرام!** آپ کی خدمت میں چند سورج گرہن اور چاند گرہن کے اعمال پیش کر رہا ہوں آپ اس میں عمل کریں اور عمل کی روحانی طاقت دیکھیں۔ اگر کوئی ظالم چغل خور بے گناہ تنگ کرتا ہے یا کوئی نقصان دینے کا منصوبہ بنا رہا ہے تو اس کی زبان بندی کا کام اس دن کرتے ہیں۔ یا میاں بیوی میں کوئی بد زبانی ہوتی ہو یا تُو تُو میں مَیں مَیں کرتا ہو تو یہ عمل کریں آسان عمل ہے اور پُرتاثیر و تیر بہدف ہے۔ سورج گرہن میں بازار سے لوہے کا ایک تالا خرید کر رکھیں مگر تالا ایسا ہو جو چابی سے کھلتا ہو اور بند ہوتا ہو یعنی اس کی چابی سوراخ والی ہو سات مرتبہ سورۃ کوثر بغیر بسم اللہ پڑھ کر زبان سے اپنا مقصد بیان کر کے تالے کے سوراخ میں پھونک مار کر تالے کے کنڈے کو بند کر دیں اور چابی سے تالے کو بند کر دیں۔ اب اس تالے کو کسی سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دفن کر دیں۔

سورۃ کوثر بغیر بسم اللہ پڑھے سات بار پڑھنے کے بعد یوں کہیں کہ میں نے بند کیا خواب و خیال کو فلاں بن فلاں کا اپنے حق میں کبھی مجھ سے غافل نہ رہے۔ ''میں نے باندھا سرکشی و نافرمانی کو فلاں بن فلاں کی تا کہ ہمیشہ مطیع و فرماں بردار رہے''۔ سورج گرہن میں اس عمل کو کریں بعض اوقات کچھ ایسے مریض ہوتے ہیں جن کو شیطانی چیزیں، غیبی چیزیں، سایہ جنات نظر آتی ہیں یا جھلک پڑتی ہے۔ یا جنات کا سایہ ہو تو اس مرض سے جان و چھٹکارا چھڑانے کیلئے کوئی چارہ نہ چل رہا ہو تو یہ نقش گرہن کے اوقات میں تیار کر کے رکھ لیں اور مریض کے سر پر یا آنکھوں پر ہاتھ رکھ کر سورۃ کوثر 101 بار پڑھ کر دم کرے اور یہ نقش گلہ میں پہنا دے۔ جنات، آسیب، چڑیل یا ہمہ قسم کی ارواح خبیثہ مکمل طور پر بھاگ جائے گی اور مریض کی جان ہمیشہ کیلئے چھوٹ جائے گی۔ ایک نقش مریض کے گلے میں پہنائیں اور دوسرا نقش اس کے تکیہ میں رکھ دیں۔ لکھنے کا

نقش یہ ہے۔

٦٦ ٦٦ ٦٦

| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
|---|---|---|---|
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |

٦٦ ٦٦ ٦٦ ٦٦ ٦٦

جن بھوت دیو پری

وھمه قسم ارواح خبیثه ختم شو

**نوٹ:** ۔ایسے عملوں سے اوّل تو پرہیز کرنا واجب ہوتا ہے کیونکہ اس کا بوجھ یا رعامل کے سر پر ہوتا ہے لہٰذا احتیاط کریں تو بہتر وافضل ہے۔

## چاند گرہن کا عمل:

خالص سرسوں کے تیل کا چراغ جلاؤ اور اپنے سامنے 4 عدد بتاشے رکھو اور یہ منتر بلا تعداد پڑھو (تم تر اسؤاھا) تھوڑی دیر بعد غیبی مخلوق حاضر ہوگی اور بتاشے مانگے گی۔ عہد و پیمان ہونے پر بتاشے اس کو دیدو۔ بعدہٗ چراغ کو کسی چیز سے بجھا دو پھونک مار کر چراغ نہ بجھائیں۔

# "چاند وسورج گرہن"

## زکوٰۃ حروف تہجی

از تحریر: عزیز الرحمٰن سروری قادری، حیدر آباد

اسلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہٗ: ماہنامہ آئینہ قسمت کے تمام قارئین کرام کو اللہ پاک اپنے حفظ وامان میں رکھے۔ قارئین کرام علم النجوم اور علم الجفر کے حوالے سے چاند وسورج گرہن کے بہت سارے فائدے و نقصانات ہیں۔ قارئین کرام گرہن کے اوقات میں علم جفر کے مطابق حروف صوامت کی زکات کے درجن سے بھی زائد طریقے رائج ہیں جس میں طرح طرح سے عاملین حضرات زکات ادا کر کے حروف صوامت اور گرہن کے اوقات سے فائدہ اُٹھا کر حروف مقطعات اور حروف صوامت کے عامل ہوجاتے ہیں۔ میرے خیال میں گرہن کے اوقات میں حروف صوامت کی ادائیگی زکات کا یہ طریقہ درست نہیں ہے لہٰذا اس میں طالب علم یا عامل کے روحانیت، رزق و دولت، صحت و تندرستی، مال و معاش، روزگار اور جسم میں حیرت انگیز طور پر ایک عجیب وغریب بندش ہوجاتی ہے اور وہ ہمیشہ کے لئے بندش کے سخت قسم کی رجعت کا شکار ہوجاتا ہے اور تاحیات اس تمام قسم کی بندش میں پامال وپریشان رہتا ہے اور اس کے ذہن میں طرح طرح کی مایوسی کے خیال جنم لیتے ہیں کہ شاید مجھ پر کسی نے سفلی علم سے بندش کروادی ہے اس لئے میرے علم وعمل میں اور روزگار میں برکت واضافہ نہیں ہوتا الحمدللہ مجھ حقیر کو جو استاد وعلماء کرام سے علم حاصل ہوا ہے اس میں حروف تہجی حروف نورانی حروف ناطق حروف صوامت حروف ظلمانی حروف طلسماتی اور مربع ومثلث کے کامل وافضل طریقہ زکات ادا کرنے کا انداز و بہتر طریقہ موجود ہے جس میں عامل یا طالب علم کے جسمانی و روحانی سوچ میں کسی طرح کا خلل پیدا نہیں ہوتا قارئین کرام گرہن کے اوقات میں حروف ابجد کے عامل ہونے کے لئے حروف نورانی اور آیاتِ غوث کامل ہونا لازمی ہے اس کے بعد کسی بھی عامل کامل سے اجازت طلب کر کے گرہن کے اوقات میں زکات ادا کر کے فائدہ حاصل کیا جاسکتا ہے۔

### طریقہ زکوٰۃ حروف تہجی

اَبْجَدْ هَوَزَحْ طِيكَلْ

مَتَسَعْ فَعَصَّرْ شَتَثَخْ ذَمَنْظَغْ

قارئین کرام جب بھی چاند وسورج گرہن لگے گرہن کے عین وسعت میں حروف تہجی اُٹھائیں مرتبہ سرخ سیاہی سے سفید کاغذ پر لکھ اور پڑھ لیں اس زکوٰۃ کو مکمل کرنے میں کم از کم 5 سال اور زیادہ سے زیادہ سات سال کا عرصہ درکار ہوتا ہے اس میں یہ فائدہ ہے کہ جیسے جیسے گرہن کراس ہوتے جائینگے عامل کہ روحانی قوت میں اضافہ ہوتا جائیگا۔ اس عمل کہ برکت سے رجوع خلق تسخیر خلق، تسخیر مستورات، تسخیر عام وخاص تسخیر جنات، تسخیر مؤکلات، تسخیر دیو پری تسخیر ہمزاد، تسخیر ملائکہ وارواح کے لئے بعید موثر عمل ہے اس کے بعد عامل ہر قسم کا نقش لوحِ مبارک حروف مقطعات حروف تہجی لوحِ قرآنی قفل قرآن الحکیم کہ اسم مبارک آیات مبارکہ یا سورۃ مبارکہ کا عمل یا نقش بآسانی تیار کرسکتا ہے۔ زکوات کا مکمل ہونے کے بعد آپ حروف مقطعات حروف تہجی حروف نورانی حروف صوامت حروف ناطق حروف ظلمانی حروف طلسماتی مربع اور مثلث کہ عامل کبیر ہوجائینگے زندگی اور دنیا بدل جائیگی عامل کے اندر خوراک قوتیں پیدا ہوجاتی ہیں اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

# قاعدہ سَیف ضارب

از تحریر: سید قاسم علی نقوی الباکھری سیالکوٹ

عاملین لکھتے ہیں کہ اس عمل کو نااہل کی چشم سے پوشیدہ رکھیں۔ تاکہ فساد زمانہ امن سے رہے۔ اور نااہل خواب خرگوش میں مگن رہے۔ اکثر نااہل لوگ عشق عارضی کو اپنے اوپر وارد کر لیتے ہیں یا بعض کی نسبت کسی وجہ سے ٹوٹ گئی تو وہ بدلہ لینے کے لئے اس کے ماں باپ کو ذلیل کرتے ہیں یا کسی اور بغض وعناد کی وجہ سے کسی کی بیٹی، بہن کو مجبور و حاضر کر کے اپنے بغض وعناد کا بدلہ لینا چاہتے ہیں۔ یہ علوم روحانی کی زبان میں سب نااہل ہیں۔ کیونکہ وہ جائز و ناجائز کو شرکی آنکھ ہونے کی وجہ سے نہیں سمجھ سکتے۔ اور علم کی قوت سے خلقت کے امن کو خطرہ میں ڈالتے ہیں۔ عزت دار لوگوں کو بدنام کرنے سے دریغ نہیں کرتے۔

## عمل کی تفصیل اور ضروریات

1:۔ چراغ مٹی کا جس کو پانی نہ لگا ہو۔

2:۔ روئی، شہد وعطر سہاگ حنا۔

3:۔ زعفران، عرق گلاب، عرق کیوڑہ، مشک اور عنبر

4:۔ حروف طالب و مطلوب معہ والد کے درمیان اسم "وُدود" رکھ کر تکسیر کریں۔ مطلوب کا نام معکوس لکھے اور زمام برآمد کریں۔

5:۔ کل تکسیر میں جس قدر اعداد ہوں ان سے 36 عدد منہا کر کے تین تین کے اضافہ سے دو مثلث پُر کریں۔ ایک مثلث کو طالب یا روئے راست پر باندھے۔ دوسرا خانہ مطلوب میں آہنی کیل سے لگائے یا اس کے راستے میں دفن کریں۔

6:۔ تکسیر کی جس قدر سطریں ہوں ان کے اسی قدر فتیلے بنائیں لیکن اس میں زمام کے بعد آنے والی سطر میزان بھی لی جائے۔ روئی و شہد وعطر ممروج کر کے چراغ آب نارسیدہ میں روغن گاؤ ڈال کر روشن کرے چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف کریں اور پاس بیٹھ کر عزیمت کو تکسیر کی ایک سطر کے حروف کی تعداد کے مطابق پڑھے۔ اگر عزیمت نہ پڑھ سکے تو عزیمت کو نقوش کے نیچے لکھے اور تکسیر کی ہر سطر کے ساتھ لکھے اور طالب کو چراغ کے پاس بیٹھ کر اسم ودود پڑھنے کے لئے ہدایت کریں۔ جس قدر اعداد نقش کے ہوں اسی قدر اسم اعظم پڑھنا ہوگا۔

7:۔ **عمل برائے مثلث:۔** تکسیر کے کل اعداد 7x3516 لائن کی تکسیر ہے اعداد آئے 24612 نفی 36 باقی 24576 قاعدہ مثلث کے مطابق 3/24576= 8192 آئے۔ 8192 کو خانہ نمبر 1 میں لکھیں ترتیب وار 3 جمع کر کے نمبر 2 میں 8195+3= 8198 نمبر 3 خانہ +3=8201 خانہ 4 میں +3 8204+3 خانہ 6 میں 8207+3 خانہ 7 میں 8210+3 خانہ 8 میں 8213+3 خانہ نمبر 9 میں 8216 لکھ کر مثلث مکمل ہوگی۔ اسی ترتیب سے 2 مثلث لکھیں۔ ایک طالب بازوئے راست پر باندھے دوسری مثلث کو مطلوب کے راستے یا گھر کے کسی حصے پر کیل سے لگا دیں۔ نام طالب معہ والدہ ذیشان بن عفت

8:۔ **فتیلے کا عمل:۔** مطلوب معہ والدہ صدیقہ بنت غزالہ تکسیر کی کل 7 بتیاں بنالیں روئی کو شہد اور عطر سہاگ ملا کر بتی کے اوپر لپیٹ لیں چراغ میں دیسی گھی ڈال کر بتی کو گھی سے بھی تر کر لیں اور چراغ کا منہ خانہ مطلوب کی طرف کر کے چراغ کو جلا دیں۔ منہ سے کہیں کہ یہ آگ بتی کو نہیں صدیقہ بنت غزالہ کے دل میں لگی ہے وہ فوراً حاضر ہوگی۔ چراغ کے پیچھے بیٹھ کر اسمائے اعظم 'یَا وَدُودُ یَا لَطِیفُ' کو 3516 مرتبہ پڑھیں۔ اگر بتی پہلے مکمل جل جائے تو تب بھی تعداد پوری کریں۔

9:۔ **عزیمت:۔** کل 3516 اعداد کے اسمائے الٰہی، یَا مُغِیثُ 1550 یَا غُوثُ 1560 یَا قَاھِرُ 306 یَا کَلِیمُ 100 (3516)

یاودود یالطیف یاجبرائیل یالطیف یاودود

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| 4 ٨٢٠١ | 9 ٨٢١٦ | 2 ٨١٩٥ |
| 3 ٨١٩٨ | 5 ٨٢٠٤ | 7 ٨٢١٠ |
| 8 ٨٢١٣ | 1 ٨١٩٢ | 6 ٨٢٠٧ |

قول ... ولہ ... لہ

یاعزرائیل — یاسرافیل

یاودود یالطیف یالطیف یاودود

اَقۡسَمۡتُ عَلَیۡکُمۡ یَا مُوَکِّل ھٰذَا اللَّوۡحِ ذَائِیۡلُ ھَائِیۡلُ اِحۡرِقُوۡا الۡقَلۡب

صَدِیقہ بنت غزالہ مُحَبَّت وَالۡمَوَدَّۃ ذیشان بن عفت وَاَحۡضِرُوۡ

صدیقہ بنت غزالہ بِحَقِّ یَا مُغِیثُ یَا غُوثُ یَا قَاھِرُ یَا کَلِیمُ

اَلۡعَجَلُ اَلۡعَجَلُ السَّاعَۃَ السَّاعَۃَ الۡوَحَا الۡوَحَا

یامیکائیل

# نابغہ روزگار عمل برائے حُب و تسخیر

از تحریر: سیّد قاسم علی نقوی البا کھری، سیالکوٹ

علم جفر کا نادر روزگار عمل ہے ہزار بار آزمائش کے میزان پر پورا اُتر چکا ہے۔
عمل کریں اور فائدہ حاصل کریں۔

## ضروریات:۔

1:۔ نقوش لکھنے کیلئے زعفران، عراق گلاب، عرق کیوڑا، مشک یا امبر اور سرکنڈے یا کاہی کا نیا قلم، سفید کاغذ

2:۔ طالع وقت ذوجسدین (ذوجسدین آتشی برج قوس) (ذوجسدین آبی برج حوت) (ذوجسدین بادی برج جوزا) (ذوجسدین خاکی برج سنبلہ)

3:۔ ساعت قمر زہرہ و مشتری میں سے کسی دو کے نظرات سعد ہونے چاہئیں۔ یعنی تثلیث یا تسدیس یا قران کے ہوں یا یہی ستارے مقام شرف پر ہوں۔

4:۔ دن جمعرات یا جمعہ ہو اور نوچندی دن ہوں۔

5:۔ ساعت اُسی ستارے کی ہو جو ناظر ہو۔

6:۔ منزل قمر سعد ہو اور قمر زائد النور ہو۔

7:۔ بخور ستاروں کے متعلق ہو قمر کا بخور لوبان، کافور، صندلین اور عود مشتری کا بخور حب الفار، صندل سرخ، ناگرموتھ، عود، عنبر، زہرہ کا بخور، زعفران، صندل سفید، کافور، عنبر، مشک

8:۔ **عام ہدایت برائے عمل:**

چراغ نیا ہو، چراغ میں جلانے والا تیل خوشبودار ہو، یا روغن گاؤ شہد ملا کر جلائیں، بتی میں مطلوب کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹ کر جلائیں، تمام امور کے لئے نقش چاروں عناصر سے لکھیں۔ یا غالب عنصر سے لکھیں۔ نقش کی طبع اعداد نقش کو چار پر تقسیم کرکے معلوم کریں آتشی نقش کو حرارت میں رکھیں۔ بادی کو ہوا میں لٹکائیں، خاکی کو مطلوب کی خواب گاہ یا گذرگاہ میں دفن کریں، آبی کو مطلوب کو پانی میں دھو کر پلائیں۔

9:۔ مقاصد دو شخصوں کا ملاپ کرانے، روٹھے میاں بیوی کو ایک کرنے، دو ناراض دلوں میں محبت کرانے کے لئے جادو کا اثر رکھتا ہے۔ ایک انسان کی محبت دوسرے کے دل میں یدا کرنے کے لئے۔ ایک کی طلب دوسرے کے دل میں پیدا کرنے کے لئے۔ طالب اور مطلوب کے دلوں میں محبت و یکجہتی پیدا کرنے کے لئے۔

10:۔ **طریقہ عمل**

ایک مثال کے ذریعے سمجھتا ہوں، یہ ایک مثالی طریقہ ہوگا، ناموں کی مماثلث محض اتفاق ہوگا، مطلوب کا نام معہ والدہ، قندیل بنت آمنہ، طالب کا نام معہ والدہ، فیضان رضا بن حاجرہ، مطلوب کے اعداد (ق ن د ی ل ب ن ت ا م ن ہ)
(5+50+40+1+400+50+2+30+10+4+50+100)
میزان (742) کو خانہ دوم آتشی میں لکھیں 742 میں 22 عدد قانون کے جمع کریں۔ 764 کو آتش سوم خانہ میں لکھیں۔ 764 میں 22 عدد قانون کے جمع کریں 786 کو خانہ چہارم آتشی میں لکھیں۔ 786 میں 22 جمع کر کے 808 کو خانہ اول آتشی میں لکھیں۔

11:۔ نام طالب معہ والدہ فیضان رضا بن حاجرہ کے اعداد (ف ی ض ا ن ر ض ا ب ن ح ا ج ر ہ) (3+1+8+50+2+1+80
0+200+50+1+800+10+80+5+200=2261)
2261 کو خانہ بادی دوم میں لکھیں 2261= میں 22 جمع کر کے
2283 کو خانہ بادی سوئم میں لکھیں 2283= میں 22 جمع کر کے
2305 کو خانہ چہارم میں لکھیں 2305= میں 22 جمع کر کے
2327 کو خانہ بادی اوّل میں لکھیں۔

12:- حرف محبت (م ح ب ت)=(400+2+8+40)450 کو خانہ آب دوئم میں لکھیں 450 میں 22 جمع کر کے عدد 472 کو آب سوئم میں لکھیں 472 میں 22 جمع کر کے عدد 494 کو خانہ آب چہارم میں لکھیں 494 میں 22 جمع کر کے عدد 516 کو خانہ آب اوّل میں لکھیں۔

13:- اب باقی 4 خانے رہ گئے ہیں ان میں سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 14 زُیِّنَ لِلنَّاس سے لے کر حُسنُ الْمَاٰب تک کے اعداد 9158 سے آتش اوّل، باد چہارم اور آب سوئم کے اعداد 3585 نفی کریں تو باقی 5573 کو خاک دوئم میں لکھیں 5573 میں 22 جمع کر کے خاک سوئم میں 5595 لکھیں 5595 میں 22 جمع کر کے 5617 کو خاک چہارم میں لکھیں 5617 میں 22 جمع کر کے 5639 کو خاک اوّل میں لکھیں اب 16 خانوں کا نقش مربع مکمل ہو گیا۔ نقش کے نیچے عزیمت لکھیں۔

14:- **عزیمت:**

اَللّٰھُمَّ اَجمع بَینِی نام طالب معہ والدہ نام مطلوب معہ والدہ یَا جامِعِ المنفردین بِحَقِّ آیئہ پاک مکمل آیت لکھیں۔ زُیِّنَ لِلنَّاسِ حُبّ السَّمٰوات تا آخر

15:- نقش کے پیچھے نقش بدوح حرفی آتشی چال سے پُر کریں اور لوح مذکور کو کورے برتن میں روغن کنجد شہد اور قدرے مصری ڈال کر نرم آگ پر رکھیں آگ صرف اتنی ہو کہ حرارت لگے آگ زیادہ نہ ہو ورنہ مطلوب کے مرنے کا خدشہ ہے۔

16:- اب اس عمل کی عزیمت مفتاح، مغلاق کے طریقہ سے استخراج کر کے پاس بیٹھ کر اعداد مطلوب معہ والدہ کے مطابق پڑھیں۔ یہ تعداد اگر ایک دن میں نہ ختم کر سکیں تو چار یا آٹھ دنوں میں تقسیم کر لیں اور روزانہ اسی طرح لوح کو گرم کر کے پاس بیٹھ کر پڑا کریں۔ انشاء اللہ چار یا آٹھ دنوں میں مطلوب کے دل کے اندر آپکی محبت پیدا ہو جائیگی۔ اور وہ طالب سے ملنے کو بے تاب ہوگا۔ ہر ممکن کوشش سے جلد از جلد ایک جگہ اکٹھے ہو جائیں گے۔ بعد عمل کے وہ لوح طالب گلے یا بازو پر باندھے تا کہ ان کا اجتماع قائم رہے۔ عمل کا وقت تبدیل نہ کریں جگہ نہ تبدیل کریں۔

17:- **مفتاح کا طریقہ:**

علم جفر کے قوانین میں سے ایک سریع التاثیر قاعدہ ہے۔ اس سے تیار کیا گیا عمل چلتا جادو ہوتا ہے۔

ساتوں مراتب کا سات دنوں اور سات مؤکلات سے تعلق ہوتا ہے ذیل میں نقشہ دے رہا ہوں تا کہ آپ مکمل استفادہ حاصل کر سکیں۔

| مراتب | مفتاح | مغلاق | عدل | وفق | ساحت | ضابطہ | غائیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ستارہ | مریخ | زہرہ | عطارد | قمر | شمس | مشتری | زحل |
| دن | منگل | جمعہ | بدھ | پیر | اتوار | جمعرات | ہفتہ |
| مؤکل | سرطائیل | حرزائیل | دردائیل | قہتہائیل | حزکائیل | سلخائیل | اسمائیل |

نام مطلوب معہ والدہ اور نام طالب معہ والدہ علیحدہ علیحدہ لکھیں۔ مطلوب معہ والدہ قندیل بنت آمنہ بسط حرفی ق ن دی ل ب ن ت ام ن ہ =12

ستارہ مریخ ی ل — ستارہ زہرہ ق

ستارہ عطارد ت — ستارہ قمر

ستارہ شمس م ن ن ن — ستارہ مشتری ہ

ستارہ زحل ا ب د

ستارہ شمس کے حروف زیادہ ہیں۔ طالب معہ والدہ فیضان رضا بن حاجرہ بسط حرفی ف ی ض ان رض اب ن ح اج رہ =15

ستارہ مریخ ی — ستارہ زہرہ ف رر

ستارہ عطارد — ستارہ قمر ض ض

ستارہ شمس ن ن — ستارہ مشتری ہ ح

ستارہ زحل ااا ب ج — ستارہ زحل نمبر 2 پر ہے۔

مطلوب اور طالب کے ستاروں میں ستارہ شمس کے حروف زیادہ ہیں۔ یہ عمل ستارہ شمس کے متعلق ہے۔ ستارہ شمس کا مرتبہ ساحت سے تعلق ہے اس لئے ساحت کا پہلے نام لکھ کر علی الترتیب ساتوں مرتبے ایک سطر میں لکھ دیں۔ ترتیب درج ذیل ہوگی۔

| ساحت | ضابطہ | غائیت | مفتاح | مغلاق | عدل | وفق |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 3003 | 3004 | 3005 | 3006 | 3007 | 3008 | 3009 |

مطلوب 742+ طالب 2261 =3003

| شمس | مشتری | زحل | مریخ | زہرہ | عطارد | قمر |
|---|---|---|---|---|---|---|

**آیت:** سورۃ اعراف آیت نمبر 54

اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِی تا تَبٰرَکَ اللّٰہُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ۝ اَلسَّلَامُ عَلَیكَ یَا حزکَائِیلُ مُسَخَّرَ الْقَلب قندیل بنتِ آمِنہ فی الْمُحَبَّتِ وَ الْمُؤَدَّةِ فیضان رضا بن حاجرہ بِحَقِّ یَا وَدُودُو

ہر مرتبہ کو علیحدہ علیحدہ سات کاغذوں پر لکھیں اور ساتوں پر یہ عزیمت لکھیں۔ گویا سات بتیاں تیار ہو جائیں گی۔ عروج ماہ میں اور ساعت مقررہ پر عمل کرو۔

## مثالی نقش

| آتش اوّل ۸۰۸ | باد چہارم ۲۳۰۵ | آب سوئم ۴۷۲ | خاک دوم ۵۵۷۳ |
|---|---|---|---|
| خاک سوئم ۵۵۹۵ | آب دوم ۴۵۰ | باد اوّل ۲۳۲۷ | آتش چہارم ۷۸۶ |
| باد دوم ۲۲۶۱ | آتش سوئم ۷۶۴ | خاک چہارم ۵۶۱۷ | آب اوّل ۵۱۶ |
| آب چہارم ۴۹۴ | خاک اوّل ۵۶۳۹ | آتش دوم ۷۴۲ | باد سوئم ۲۲۸۳ |

چونکہ شمس کے حروف زیادہ ہیں اس لئے عمل اتوار کے دن سے شروع ہوگا۔ شمس مساحت کے درجہ سے تعلق رکھتا ہے اس لئے کل اعداد مطلوب معہ والدہ اور اعداد طالب معہ والدہ (3003) اعداد مساحت کو دیں گے۔

## پہلی بتی بنانے کا طریقہ

**مساحت 3003 شمس حزکائیل**

اَللّٰھُمَّ اَجْمَعَ بَینی فیضان رضا بن حاجرہ و بین قندیل بنت آمنہ یا جامع المنفرد دین بحق آیت پاک زُیِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ السَّمٰوٰت سے لے کر آخر تک لکھیں

اسی طرح ساتوں مراتب مع اعداد، ستارہ، مؤکل اور عزیمت متعلقہ درجات کی لکھی جائیں گی۔

# رحمکاریہ جفر حاضرات ارواح

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

سب سے پہلے اللہ پاک کا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ پھر آقا پاک ﷺ پر درود و سلام، حاضرات ارواح کے بارے میں ایک عمل پیش کرتا ہوں۔ اس میں پرہیز جلالی و جمالی کر کے اس عمل کو شروع کریں۔ اسکی شرائط کیلئے ادارہ آئینہ قسمت کی کتابیں دیکھیں۔ سب سے پہلے ایک ایسا مکان تلاش کریں جو ویرانے میں ہو اور دور دراز قبرستان کے قریب ہو۔ قبرستان کے اردگرد گھوم کر (40) مرتبہ اذان دیں۔ پھر چارقل آیت الکرسی کا حصار کر کے عمل شروع کریں۔ اسکی برکت سے حاضرات ارواح کا عمل شروع ہو جائے گا۔ اس عمل کیلئے ضروری ہے کہ کوئی ایسا شخص اسکو شروع نہ کرے۔ جسے جنات، یا مرگی یا نفسیاتی ڈسٹرب ہو۔ اسکو بجائے فائدے کے اُلٹا رجعت کا خدشہ ہو۔ اسکی رجعت اتنی سخت ہے کہ ایک درد ناک عذاب سے بدتر ہے۔ دن کے وقت درود شریف اور کلمہ طیبہ کا ذکر کیا کریں۔ جھوٹ، فراڈ، دھوکہ نہ کریں۔ عمل کا ذکر کسی سے نہ کریں اللہ پاک پر بھروسہ کریں۔ اللہ کریم اس عمل کی برکت سے کامیابی دیگا۔

## عمل کا طریقہ مندرجہ ذیل ھے:۔

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا لَطِیفُ یَا کَرِیمُ یَا ارواحُ التوجہ بِحَقِّ سلیمان بن دائود عَلَیہِ السَّلَام یَا قوم ارواح حاضر شو۔ بِحَقِّ سَلَامٌ قَولاً مِّن رَّبٍّ الرَّحِیم۔ یہ عمل (1591) مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔ اللہ پاک برکت دیں۔



## بقیہ: نیا سال پاکستان کیلئے فیصلہ کن ہوگا

حملوں کا امکان نظر آرہا ہے جبکہ خارجی محاذ پر صورتحال بہتر نہیں نظر آتی، نئے سال بار بار ایسا لگے گا کہ جمہوریت ختم ہو رہی ہے، اگست کا مہینہ بہت مشکل ہوگا جب پاک بھارت تعلقات حتمی طور پر منفی سطح تک پہنچ چکے ہونگے ہمیں اس سے بچنا ہوگا۔ پیپلز پارٹی ملکی سیاست میں بڑا کردار ادا نہیں کر سکے گی لیکن مئی سے نومبر تک انہیں اہمیت حاصل رہے گی۔ سیاسی جماعتوں کو اپنے منشور ری سٹرکچر کر کے نئے فیصلے کرنا پڑیں گے۔ اس سال عدلیہ ماضی کی طرح کمزور رہے گی لیکن اسٹیبلشمنٹ کی پشت پناہی سے حکومت مخالف فیصلے کر سکتی ہے۔ روزگار کے معاملات حسب معمول چلتے رہیں گے۔ امریکی صدر ٹرمپ پاکستان کیلئے نیوٹرل رہے گا، ماہر علم نجوم یاسین وٹو نے کہا کہ نئے سال میں سیارہ شمس کے مثبت اثرات کی وجہ سے پاکستان کا مستقبل تابناک نظر آرہا ہے، لائن آف کنٹرول پر گاہے بگاہے جھڑپوں کے باوجود پاک بھارت جنگ کا کوئی امکان نہیں ہے جبکہ مسئلہ کشمیر پر تھرڈ آپشن پر عمل ہوتا دکھائی دیتا ہے، آئندہ مارچ اپریل میں حکومت کو شدید مشکلات کا سامنا ہو سکتا ہے اگر اس گرداب سے نکل گئی تو پھر نہ صرف اپنی مدت پوری کرے گی بلکہ اگلے انتخابات میں بھی کامیاب ہوتی دکھائی دیتی ہے۔ آصف علی زرداری کا سیارہ شمس ہے جو انہیں رواں سال متحرک رکھے گا لیکن حسب منشا کامیابی کا امکان نظر نہیں آتا ہے، پیپلز پارٹی بطور عوامی جماعت سندھ تک محدود رہے گی اگر بلاول بھٹو نے مکمل باگ ڈور سنبھال لی تو ملک گیر سطح پر پارٹی میں جان پڑ سکتی ہے۔ پنجاب میں شہباز شریف متحرک رہیں گے اور نظام کو بدلنے میں کامیاب ہو سکتے ہیں، مریم نواز پارٹی سرگرمیوں میں فعال کردار ادا کریں گی جبکہ حمزہ شہباز پنجاب میں اہم کردار ادا کرتے دکھائی دیتے ہیں، نئے سال میں دینی جماعتوں کا کردار محدود رہے گا۔ اپوزیشن کمزور رہے گی، نوجوان آسٹرالوجر شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی نے کہا کہ نئے سال کے زائچے میں نئی قیادت ابھرتی ہوئی نظر آرہی ہے، نیا عدالتی نظام بھی سامنے آسکتا ہے جبکہ کرپشن کے نئے سکینڈلز سامنے آئیں گے۔ نئے سال میں چار گرہن لگ رہے ہیں، بچوں کے امراض میں اضافہ ہو سکتا ہے، پاک بھارت سرحدوں پر اگلے دو سالوں تک مسائل رہیں گے جبکہ کشمیر کی جنگ آزادی دنیا بھر میں واضح رہے گی اور حریت لیڈروں کا کردار بڑھے گا۔ نیا سال اصلاحات کے سال کے طور پر نظر آئے گا حکومت کو مذہبی جماعتوں کی طرف سے مسائل کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ خارجی محاذ پر ایران کے ساتھ بہتر تجارتی معاہدوں کا امکان نظر آتا ہے۔

# کراماتِ جفر، تسخیرات و حصولِ انعام کے عملیات

ازتحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ صدر

قارئین آئینہ قسمت کیلئے اپنے خاص اعمال لیکر حاضر خدمت ہوں لیکن ایسے اعمال میں پہلے استاد کامل ضرور آپکا ہونا چاہئے تا کہ اعمال کرنے کی مکمل راہبری و راہنمائی ہوتی رہے، بہرحال ان اعمال فیض اٹھانے والوں کو چاہئے کہ مجھے اپنی دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔

## تسخیر شاہ پری کا لاثانی عمل

**عبارتِ عمل:**۔یا اللہ مدد کن یا محمد ﷺ مدد کن یا سلیمان مدد کن یا فاطمۃ الزہرا علیہ السلام مدد کن یا علی مدد کن یا امام حسن علیہ السلام مدد کن یا امام حسین علیہ السلام مدد کن یا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ مدد کن یا شاہ پری حاضر شُد حاضر

**ترکیب عمل:** تسخیر شاہ پری کا لاثانی عمل آج ظاہر کر رہا ہوں۔ اس عمل سے بے شمار لوگ فیض حاصل کر چکے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ ایسا عمل آپ نے کسی کتاب میں نہ پڑھا ہوگا اور نہ کسی سے سنا ہوگا۔ اس عمل کو آپ نے نو چندی پیر کو رات بارہ بجے شروع کرنا ہے۔ اور لوبان وصندل سرخ کا بخور روشن کریں۔ پھر اپنا لوح حصار وحفاظت سے حصار اپنا قائم کریں اور پھر عبارتِ عمل کو گیارہ سو بار روزانہ پڑھنا ہے پہلے باوضو اور پاک وصاف ہونا ضروری ہے۔ اور روزانہ وقت مقررہ پر عمل پوری توجہ اور یکسوئی کے ساتھ کرنا ہے۔ ساتویں رات شاہ پری حاضر ہوگی۔ آپ اس سے عہد و پیماں سوچ سمجھ کر کریں شاہ پری آپ کے ہر جائز کام مثلاً تسخیر خلائق ومحبوب، انعامی اسکیموں کے نمبر، دشمنوں کو تباہ کرنا، کاروبار کی بندش کھولنا وغیرہ کام کرے گی۔ اس عمل کو خواتین بھی کر سکتی ہیں دوران عمل پرہیز جمالی کرنا ہوگا۔ اور منہ آپ کا مغرب کی جانب ہو۔

## حصول انعام کا خاص عمل

قارئین اس مرتبہ صدری واسراری عمل برائے انعامی اسکیموں کا لیکر حاضر ہوں۔ اگر ابھی تک آپ نے کسی بھی انعامی اسکیم مثلاً پرائز بانڈ کے فسٹ نمبر، افریقہ کی نیشنل لاٹری، انگلینڈ کی نیشنل لاٹری، انڈیا، دبئی، تھائی لینڈ، سعودی عرب کی لاٹریاں اور روزمرہ ہونے والی ملکی وغیر ملکی انعامی اسکیموں میں کامیابی نہ ملی، اور درست نمبر نہ ملتا ہو اور ہزاروں روپے برباد ہو چکے ہوں لیکن کامیابی کسی بھی طریقہ سے نہ ملتی ہو تو اور مالی پریشانی بڑھتی جا رہی ہو تو مایوس ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس عمل کی برکت سے آپکو پیکٹ نمبرز ملیں گے جن میں فرسٹ، سیکنڈ کا انعام یافتہ نمبر موجود ہوگا طریقہ یہ ہے کہ کسی بھی جمعرات کو ساعت مشتری میں علیحدہ کمرے میں داخل ہو جائیں اور کمرہ میں خوشبودار اگربتیاں سلگائیں اور رجال الغیب پیش پر رکھ کر بیٹھ جائیں اور سفید کاغذ پر مشک وزعفران سے مندرجہ ذیل نقش مبارکہ لکھیں اور 350 روپے کی مٹھائی جو کہ عمل سے پہلے لیکر رکھی ہو۔ اس پر مؤکلات نقش مبارکہ کی نیاز دلوائیں اور بچوں میں تقسیم کر دیں۔ اسی طرح 9 روز کرنا ہے۔ پھر رات کو سونے سے پہلے نقش مبارکہ اپنی جیب میں رکھلیں اور عبارتِ عمل 313 مرتبہ پڑھ کر سو جائیں اوّل وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھنا ہے۔ تین تا پانچ رات میں آپ خواب میں پیکٹ نمبرز صاف نظر آئیں گے انشاء اللہ درست نمبرز ملیں گے اور صبح ہونے تک یاد رہیں گے۔ پس عامل کو چاہئے کہ جو نمبرز ملے ہیں وہ خرید کر رکھ لیں اور یہ نمبر کسی اور کو نہ بتائیں ورنہ نقصان ہوسکتا ہے۔ یہ عمل زندگی میں صرف ایک بار کام دے گا۔ دوران عمل بدبودار اشیاء ہرگز استعمال نہ کریں۔ تا کہ مکمل فائدہ حاصل ہو۔ بے شمار لوگ فیض حاصل کر رہے ہیں لاجواب وقابل قدر تحفہ ہے۔ میری اجازت کے بغیر فائدہ نہ دے گا۔ نقش مبارکہ یہ ہے۔

جبرائیل — میکائیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قولہ الحق

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر |
| ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر |
| ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر |
| ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر |
| ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر | ۳۶۲۴ یاخبیر |

کھیعص — حمعسق

و کفی باللہ شھیدا محمد رسول اللہ

عبارت عمل یہ ہے:۔ اجب یا دردائیل بحق یا دائم اللطف

# عمل برائے حصولِ انعام

ازتحریر: حافظ شہزادہ سیّد محسن علی زنجانی

قارئین کرام آئینہ قسمت کی خدمت میں ایک ایسا عمل پیش کر رہا ہوں جو کہ بارہا آزمائش سے گزر چکا ہے۔ اس عمل کی شرائط بڑی سخت ہیں کیونکہ کوئی بھی کام سخت محنت کے بغیر نہیں ہوتا۔ اس میں مکمل تنہائی اور مکمل پرہیز جلالی، جمالی اور ایسی چیز کا استعمال ممنوع ہے جس میں حیوانی اجزا موجود ہوں اور مرچ وغیرہ کا استعمال بھی نہیں ہے، نمک کے ساتھ جو کی روٹی کھائی جائے اور نیک نیت ہو اور لالچ کا ذرہ برابر بھی خیال نہ آئے۔ ورنہ تمام عمل بے کار اور برباد ہو جائے گا۔ اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر پورا بھروسہ اور یقین کامل کے ساتھ یہ عمل کریں اور مرشد کامل یا استاد کی اجازت لی جائے، بہت ضروری ہے۔ یاد رہے کہ اس عمل کو اچھی طرح سوچ سمجھ کر کریں۔ انشاء اللہ کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔ اب عمل کی طرف آتا ہوں۔ صبح صادق فجر سے پہلے باوضو کٓھٰیٰعٓصٓ سو مرتبہ پڑھیں اور اس کے بعد یہ عزیمت ایک مرتبہ پڑھیں۔ تَمَثَّلُو خُدَّامَ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الشَّرِيفَة واخْلُو عَلٰى فلاں بن فلاں (یہاں اپنا نام بمعہ والدہ لیں) بِالْخَوفِ وَالْفَزَعِ وَالْهَرَبِ مِنَ النَّارِ وَ اَوْرَدَهُ صِفَتِي وَلِقَائِي وَاَقْضُو حَاجَتِي عِنْدَهُ طَوعًا وَّ كَرهًا۔ اسی طرح بعد نماز ظہر، عصر اور بعد مغرب پڑھے۔ پھر عشاء کی نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ کٓھٰیٰعٓصٓ پڑھیں اور ہر سو کے بعد عزیمت بالا ایک مرتبہ پڑھیں۔ بعدہ **2** رکعت نفل ادا کر کے کسی سے بات کیے بغیر اس نقش کو بائیں ہاتھ سے سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی پر کالی سیاہی سے لکھ کر دائیں رخسار کے نیچے رکھ کر سو رہیں۔ جو کچھ خواب میں دیکھے کسی سے نہ کہیں۔ صبح اٹھ کر اس ہاتھ کو دھو کر پانی کسی کیاری یا گملے وغیرہ میں ڈال دیں۔ بفضلہ تعالیٰ اس نقش کے موکل مطابق عزیمت کے معنوں کے اسی روز حاضر ہو کر عامل کو انعام حاصل کرنے کی راہنمائی کریں گے یا **7** دن تک ضرور حاضر ہو جائیں گے۔ اس عمل کا ذکر کسی سے نہ کریں۔ یہ عمل ہر مشکل کام میں آپ کی راہنمائی کرے گا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کسی کی محنت کو رائیگاں نہیں کرتا، جو کرے گا وہی پائے گا، انشاء اللہ۔ نقش جو ہاتھ پر لکھنا ہے۔ درج ذیل ہے۔

| لا | ک | ص | ع | ی |
|---|---|---|---|---|
| ع | ی | لا | ک | ص |
| ک | ص | ع | ی | لا |
| ص | ع | ی | لا | ک |
| ی | لا | ک | ص | ع |

**عمل نمبر 2:** اگر کسی حاجت یا اشد ضرورت کے تحت یا کوئی پوشیدہ بات یا کوئی لاٹری کا نمبر چاہیے، بین الاقوامی ہی کیوں نہ ہو یا کسی کھوئی ہوئی چیز کا پتہ چلانا یا کسی قسم کا استخارہ حاصل کرنا۔ حتیٰ کہ کوئی بھی مقصد جائز ہو، ناجائز ہرگز نہ کریں، ورنہ الٹا نقصان ہوگا۔ دل میں مقصد کا تصور جائز ہو اور خدائے رحیم وکریم وعلیم پر یقین صادق اور کامل بھروسہ کر کے عشاء کی نماز پڑھ کر باوضو اس دعا کو پڑھتے پڑھتے سو جائیں، اول و آخر درود پاک ابراہیمی **11-11** بار انشاء اللہ حالت خواب میں اپنے مقصود کو دیکھ لے گا۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ رَبِّ ابراهیم و موسیٰ و رب اسحاق و یعقوب و عیسیٰ و رب جبرائیل و میکائیل و اسرافیل و عزرائیل منزل التوراۃ والانجیل والزبور والفرقان العظیم و اَرنی فی منامی ماتری لی فیه الخیر ؕ اس کے بعد یہ کہے بتانی العظمُ البخیر اس کے بعد یہ کلمات کہیں بناتی العظیم الخبیر اتنا کہتے کہتے سو جائیں اور اس نقش کو زعفران اور گلاب سے لکھیں یا زردہ کے رنگ یا ہلدی کے رنگ سے پاک کاغذ پر لکھ کر سرہانے کے نیچے رکھ کر سو جائیں۔ انشاء اللہ ہر قسم کی معلومات مل جائیں گے۔ بانڈ وغیرہ کے نمبر اور بین الاقوامی لاٹریوں کے نمبر بھی اسی طریقہ سے حاصل کر سکتے ہیں۔ بشرطیکہ اس میں کسی قسم کا لالچ نہ ہو، اگر کام ہو جائے تو عمل ترک کر دیں۔ نقش ھذا آتشی چال مربع میں پر کریں۔

| ص | م | ل | ا |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| م | ص | ا | ل |
| ل | ا | ص | م |

# ASTROLOGY FOR FEBRUARY آئینہ قسمت فروری 2017ء

## ARIES



21Marc
20April
**حمل**

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ طالع حالتِ عروج میں رہتے ہوتے حالات و واقعات میں متعدد آسانیاں اور رُکے ہوئے کام جاری ہوسکیں جبکہ ساتویں مشتری کی نشست اور **7** فروری سے رجعت کے باعث شراکتی ازدواجی امور خاص احتیاط کے حامل ہوں۔ **11** فروری پانچویں چاند گرہن رومانوی محبت کے امور حساس اور اولاد کے روز و شب پر نگاہ رکھیں۔ **17,16** فروری عطارد مریخ تسدیس سے تکنیکی مہارت، کام میں محنت سے تیزی آئے۔ **23,22** فروری مریخ پلوٹو تربیع سے جنسِ مخالف سے محتاط رہیں ورنہ وقت اور پیسہ ضائع ہونے کا اندیشہ، مستحکم پلاننگ کی ضرورت ہے۔ **26** فروری بارہویں سورج گرہن سے حاسدین منظرِ عام پر آئیں لیکن ناگہانی اخراجات کا اندیشہ، محتاط رہیں، **28,27** فروری مریخ یورانس قران اور مریخ مشتری مقابلہ کے باعث ملے جلے حالات کا سامنا رہے، قائدانہ صلاحیتیں، ذاتی مقاصد، مسائل کا حل لیکن جدت کی کمی اور اصول پسندی جلد بازی سے مسائل کا اندیشہ، دورانِ گرہن دو نفل نماز آیات ضرور ادا کریں اور صدقات دیں تاکہ گرہن کے ناقص اثرات سے بچا جا سکے۔

**پہلا ہفتہ:** جو لوگ عرصہ دراز سے اپنا گھر بنانے کی جدوجہد کر رہے ہیں، اپنا گھر بنانے میں کامیاب ہوسکیں گے۔ حصول زر کے لیے بہترین ایام ہیں۔ آپ کو کوئی بھاری ذمہ داری سونپی جانے کا امکان ہے۔ کاروبار توجہ طلب رہے گا۔ صحت میں قدرے بہتری آسکے گی۔ دوستوں سے فائدہ کا حصول ممکن ہوسکے گا۔ شریک رفیق سے تعلقات مستحکم رہیں گے۔ حالات سازگار رہ سکیں۔

**دوسرا ہفتہ:** بہن بھائیوں سے تعلقات بہتر رہیں گے اور کوئی مالی فائدہ پہنچ سکے گا۔ شریک حیات سے بہتری کی امید کی جاسکتی ہے۔ اس وقت آپ اپنی اور شریک کار کی خواہشات کو پورا کر سکیں گے۔ سفر پیش آسکتا ہے جو کہ فائدہ مند رہے۔ روپے پیسے کے معاملات میں ترقی حاصل کر سکیں گے۔ سماجی معاملات میں غیر ضروری اخراجات کرنے سے پرہیز کریں۔

**تیسرا ہفتہ:** عزیز و اقارب سے تعلقات میں بہتری پیدا ہوگی۔ گھریلو معاملات میں مصروفیات بڑھیں گی۔ مشترکہ طور پر کام کرنا بہتر ہوگا۔ جائیداد کے معاملات آپ کی دلچسپی کا باعث بنیں گے۔ رومانس کا کسی بھی وقت آغاز ہوسکتا ہے۔ بچوں کی صحت کے معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ آپ کی صحت کے متاثر ہونے کا اندیشہ ہے، محتاط رہیں۔ ماتحت کام کرنے والوں کی نگرانی کریں ورنہ ان کی غفلت سے آپ کو ذہنی کوفت ہوسکتی ہے۔

**چوتھا ہفتہ:** شراکتی معاملات احتیاط طلب رہیں گے۔ شادی شدہ افراد کو چاہیے کہ ایک دوسرے پر اعتماد کا رشتہ استوار کریں اور کسی دوسرے کو اپنے معاملات میں دخل اندازی کا موقع نہ دیں۔ اہم امور میں سوچ سمجھ کر فیصلہ کریں۔ بزرگوں سے مشورہ کرلیں تو بہتر ہے۔ بیرون ملک سفر ہوسکتا ہے۔ کھیلوں میں دلچسپی بڑھ جائے گی۔ پیشہ ورانہ ترقی کے لیے نمایاں دن ہیں۔ حلقہ احباب میں وسعت ہو۔ کسی پرانے دوست سے ملاقات کا امکان ہے۔ علمی و ادبی اور سوشل مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ مخالفین پر آپ کا غلبہ بڑھے اور آپ کی پوزیشن بہتر ہوسکے گی۔

**سعد تواریخ:** 28,24,20,16,15,10 فروری  **نحس تواریخ:** 26,12,2 فروری

## TAURUS



21April
21May
**ثور**

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/marriage.

آپکا حاکم ستارہ یکم، **2** فروری گیارہویں جبکہ **3** تا **31** فروری بارہویں میں رہتے ہوئے حاسدین اپنے بد ارادوں میں ناکام اور منظرِ عام پر آسکیں جبکہ اخراجات کے متعلق بہتر حکمتِ عملی کی ضرورت ہے۔ چھٹے مشتری کی **7** فروری کے بعد سے رجعت ملازمتی ذمہ داریوں میں خاص توجہ کی ضرورت، ماتحت افراد سے محتاط رہیں۔ **11** فروری چوتھے چاند گرہن خانگی و خاندانی مور میں احتیاط برتیں اور سواری کی لین دین میں محتاط رہیں۔ جبکہ **12,11** فروری عطارد زہرہ تسدیس سے عہد و پیمان کی فضاء قائم ہو اور معاملات میں درپیش غلط فہمیاں دور ہوسکیں۔ خانہ مال کا حاکم عطارد **22,21** فروری سعدِ اکبر ستارہ مشتری سے تثلیث بنائے جس سے آمدن میں اضافہ کے وسائل مل سکیں۔ **26** فروری گیارہویں سورج گرہن سے حلقہ احباب سے توقعات وابستہ نہ کریں اور خواہشات کی تکمیل میں التواء اس دوران دو نفل نماز آیات ادا کریں اور صدقات دیں تاکہ نحس اثرات سے بچا جا سکے۔

**پہلا ہفتہ:** کسی پرانے مقدمے ہونے کا بھی امکان ہے۔ بعض خانگی الجھنوں سے واسطہ پڑسکتا ہے، صبر و تحمل اور بردباری سے حالات کا مقابلہ کرنے سے انشاءاللہ حالات جلد آپ کے حق میں ہوجائیں گے۔ گاڑی چلاتے وقت احتیاط سے کام لیں، ایکسیڈنٹ کا خدشہ ہے اگر آپ اعلیٰ تعلیم کے حصول سے پہلے عرصہ دراز سے کوشش کر رہے ہیں تو یہ وقت اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے بیرونِ ملک سفر کا بہترین زمانہ ہے۔

**دوسرا ہفتہ:** آمدن کے سلسلہ میں کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوں گی۔ بچت یا انشورنس کے کاموں میں حصہ لینا خوب رہے گا۔ عزیز و اقارب، رشتہ داروں سے تجدید مراسم ہوسکیں گے۔ بہن بھائیوں سے اختلاف کے سلسلے میں کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوسکیں۔ ذہنی و تخلیقی صلاحیتیں اُجاگر ہوں گی۔ کچھ لوگ پیشہ ورانہ کامیابیاں حاصل کر سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** اپنی صحت و خوراک و لباس کا خیال رکھیں۔ کچھ حاسدین افراد آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کریں گے۔ مگر وہ اس میں کامیاب نہ ہو سکیں گے۔ علمی و ادبی و رومانوی معاملات تقویت پائیں گے۔ رخنہ اندازیاں دور رہیں۔ جو افراد اپنے اساتذہ کا احترام کرتے ہیں وہ ان سے علم کے بے بہا خزانے پائیں گے۔ کام کاج کی زیادتی کے سبب آپ کی صحت جسمانی متاثر ہوسکتی ہے، احتیاط لازم ہے۔

**چوتھا ہفتہ:** ذاتی حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہوگا۔ با اثر افراد سے ملاقات ہوگی۔ اخراجات میں اضافہ ہوگا، لہٰذا اسراف سے گریز کریں۔ شریک حیات یا شریک کار کے امور میں غلط فہمیوں کا پیدا ہونا پایا جاتا ہے۔ اگر آپ کسی قانونی مسئلہ میں اُلجھے ہوئے ہیں تو اپنے قانونی مشیر سے مسلسل رابطہ رکھیں۔ ڈرائیونگ کرتے وقت محتاط رہیں، اپنے غصے پر قابو رکھیں۔ جلد بازی میں کوئی بھی اہم فیصلہ نہ کریں۔ بیرونِ ملک سفر بحال رہے گا، دور دراز سے اہم خبریں ملیں گی، جن کا تعلق آپ کے مستقبل سے ہوگا۔

**سعد تواریخ:** 26,21,17,6,2 فروری  **نحس تواریخ:** 19,11,4 فروری

## Gemini



جوزا

22May 21June

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا 7 فروری آٹھویں ہونے سے انشورنس کلیم اورورا ثتی امور خاص اہمیت کے حامل رہیں۔ 8 تا 25 فروری نویں رہتے ہوئے اعلیٰ تعلیم کے حصول میں طلباءؔ اہم فیصلے کرسکیں اور بیرونِ ملک سے متعلقہ امور توجہ کے حامل ہوں جبکہ 26 تا 31 فروری عطارد دسویں ہونے سے اساتذہ و والد کا تعاون راحت دلائے۔ یکم ,2 فروری عطارد یورانس تربیع حالات میں چیلنجز کا سامنا رہے۔ 3,2 فروری عطارد مشتری تربیع کے باعث بزرگوں سے مشاورت ضروری ہو۔ 11 فروری تیسرے چاند گرہن سفر اشد ضروری ہو تو صدقہ دے کر کریں۔ 12,11 فروری عطارد زہرہ تسدیس سے معاہدے و وعدے عمل میں آئیں۔ معاملات میں شفافیت برقرار رہے۔ 17,16 فروری عطارد مریخ تسدیس سے کام کے معیار اور رفتار میں بہتری آئے۔ 22,21 فروری عطارد یورانس تسدیس اور عطارد مشتری تثلیث سے حالات کی مکمل تصویر کشی کے بعد مستحکم فیصلے عمل میں آئیں۔ مثبت سوچ، دوراندیشی، 25,24 فروری عطارد زحل تسدیس سے کئی ایک امور سنجیدگی سے حل ہوں۔ 26 فروری دسویں سورج گرہن کیریئر و کاروباری امور میں محتاط رہیں اور اس دوران دو نفل نماز آیات ادا کریں اور صدقات دیں تا کہ ناقص اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**پہلا ھفتہ:** پیشہ ورانہ امور میں آپ کی دلچسپی بڑھے گی۔ کاروبار میں تعمیر و ترقی کا رجحان رہے گا۔ وسعت کام کے لیے مزید سرمایہ کاری کرنا خوب رہے گا۔ دوسروں سے اثر و رسوخ میں اضافہ ہوگا۔ سماجی اور سیاسی مصروفیات بڑھیں گی۔ مخلصین سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوں گی۔ بعض نئے دوستوں سے تعلقات مزید مضبوط ہوں گے۔

**دوسرا ھفتہ:** رجحان التواء میں پڑے ہوئے خانگی امور کی تکمیل کی طرف رہے گا۔ بزرگوں اور بچوں کی صحت کا خیال رکھیں۔ ملازمت کرنے والے افراد روزمرہ مصروفیات میں اضافہ پائیں گے، ان کا رجحان بچت کی طرف رہے گا۔ شریک حیات سے تعاون کی اشد ضرورت ہوگی، جس سے گھریلو ماحول مزید خوشگوار ہوگا۔ بعض پرانی خواہشات جو پایہ تکمیل تک نہیں پہنچ رہی ہیں، اب پوری ہو جائیں گی۔

**تیسرا ھفتہ:** چند نئے دوست آپ کی زندگی میں داخل ہوں گے جو آپ سے مخلص رہیں گے۔ موسمی اثرات کے سبب لاپرواہی سے آپ کی صحت خدانخواستہ متاثر ہو سکتی ہے خواہ معمولی نزلہ و زکام ہی کیوں نہ ہو، اپنے ڈاکٹر سے فوراً مشورہ کریں۔ جلد بازی اور غصیلی طبیعت پر قابو رکھیں۔ ورنہ کسی اہم مسئلہ پر بگاڑ پیدا ہوسکتا ہے۔ حاسدوں پر غلبہ حاصل ہوگا، قانونی امور نظرِ ثانی کے طالب ہوں گے۔

**چوتھا ھفتہ:** آمدن میں اضافہ کے لیے کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوں گی۔ سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ دوسروں سے اثر و رسوخ میں اضافہ ہوگا اور حلقہ احباب میں وسعت پیدا ہوگی۔ جو افراد نوکری کی تلاش میں ہیں ان کو نوکری مل جائے گی۔ شراکتی امور میں محتاط حصہ لیں۔ بعض نئی شراکت داریاں عمل میں آئیں گی۔ شریک حیات سے اہم امور پر تبادلہ خیال کرنے کے مواقع ملیں گے۔ ناخوشگوار خبر آپ کے لیے وقتی پریشانی کا باعث بن سکتی ہے، ہمت و حوصلہ سے کام لیں۔

**سعد تواریخ:** 17,16,15 فروری

**نحس تواریخ:** 19,18 فروری

| | |
|---|---|
| ستارہ: | عطارد ☿ |
| حروف: | ق ک |
| دن: | بدھ |
| عدد: | 5 |
| رنگ: | پیلا یا ملے جلے |
| پتھر: | عقیق سبز، زمرد، فیروزہ |

Element: Air

RulingPlanet: Mercury

Symbol: The Twins

YourStone: Aquamarine

LifePursuit: To Explore a little bit of everything.

SecretDesire: To be ahead of the crowd.

## Cancer



سرطان

22June 23July

آپکا حاکم ستارہ قمر بارہ منطقۃ البروج میں سیر کناں رہتے ہوئے 5,4 فروری شرف 9,8,7 عروج میں ہونے سے ان سعد ایام میں آپ کو سعادتیں دلائے اور معاملات زندگی میں کئی ایک خوشگوار تبدیلیاں آسکیں جبکہ 18,17 فروری ہبوط 23,22 فروری وبالی پوزیشن سے ان نحس ایام میں قمر کی ناقص پوزیشن کاموں میں رکاوٹیں اور التواء کا باعث ہو۔ محتاط رہیں، بالخصوص 11 فروری جب خانہ عمل میں چاند گرہن ہو تو مالی لین دین کے سبھی امور احتیاط طلب ہوں۔ صدقات دیں اور اس ماہ 26 فروری نویں شمسی گرہن بیرونِ ملک سفر و ویزا یا اعلیٰ تعلیمی کیریئر میں رکاوٹ کا اندیشہ، دورانِ گرہن دو نفل نماز آیات ادا ریں اور صدقات ضرور دیں تا کہ گرہن کے ناقص اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔

**پہلا ھفتہ:** بیرونِ ملک روابط بڑھیں گے۔ بیرونِ ملک جانے کے خواہشمند افراد باہر جا سکیں گے۔ بعض افراد کو مقدس مقامات کی زیارت نصیب ہوگی۔ طبیعت میں روحانی عنصر غالب رہے گا۔ جس سے آپ سکون محسوس کریں گے۔ ایسے افراد جو شادی کے خواہشمند ہیں ان کی زندگی میں شادی یا منگنی کی صورت میں ازدواجی عنصر داخل ہوگا۔ پیشہ ورانہ کامیابیاں حاصل کرنے میں سعد ایام ہوں گے۔

**دوسرا ھفتہ:** بزرگ مگر مخلص احباب سے مشاورت کرنا بھی خوب رہے گا۔ دوسروں سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوں گی۔ شریک حیات سے آپ کے اچھے تعلقات اور کاروباری شریک کے ساتھ بہتری بھی نظر آرہی ہے۔ اس وقت کوئی نیا کاروباری منصوبہ شروع کرنا بھی بہتر ثابت ہوگا اور ہو سکتا ہے کہ کوئی باہر کی کمپنی آپ کے ساتھ تجارتی مراسم بنانا چاہے، اِس وقت سے فائدہ اُٹھائیں۔

**تیسرا ھفتہ:** پیشہ ورانہ ترقی کے لیے سعد ایام ثابت ہو سکتے ہیں۔ ذاتی اثر و رسوخ میں اضافہ ہوگا۔ بزرگوں سے مفادات کا حصول ہوگا۔ دوسروں سے میل جول میں اضافہ ہوگا۔ سوشل، سماجی اور سیاسی کاموں میں حصہ لینے کے مواقع ملیں گے۔ کاروبار میں تعمیر و ترقی کا رجحان رہے گا۔ ذاتی حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہوگا۔ رکاوٹیں دور ہوں گی۔ آپ کو اپنے نظریات و خیالات دوسروں کے سامنے پیش کرنے کا موقع ملے گا۔

**چوتھا ھفتہ:** آپ اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کے لیے بعض عملی اقدام اُٹھائیں گے۔ آمدن میں اضافے کے لیے کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوں گی۔ قرض لینے یا دینے سے اجتناب کریں۔ قریبی احباب سے اور بہن بھائیوں سے تعلقات خوشگوار ہوسکیں گے۔ علمی و ادبی محافل میں شرکت کے مواقع ملیں گے۔ بعض افراد کا سیاست کی طرف رجحان رہے گا۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے سلسلے میں یہ ایام سعد ثابت ہوں گے۔ رہائشی تزئین و آرائش کا شوق بڑھے گا۔ خط و کتابت یا اہم ٹیلی فون کال سے دوسروں تک رسائی حاصل ہو سکے گی، روابط کا دائرہ وسیع ہوگا۔

**سعد تواریخ:** یکم,2,27,28 فروری

**نحس تواریخ:** 8,7,6,5,4 فروری

| | |
|---|---|
| ستارہ: | قمر ☽ |
| حروف: | ح ہ |
| دن: | پیر |
| عدد: | 2 |
| رنگ: | دودھیا |
| پتھر: | درِ نجف، سفید مرجان |

Element: Water

RulingPlanet: The Moon

Symbol: The Crab

YourStone: Moonstone

LifePursuit: Constant reassurance and intimacy.

SecretDesire: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

## Leo — اسد

24July
23August

ستارہ: شمس ☉
حروف: م
دن: اتوار
عدد: 1
رنگ: سنہرا، گولڈن
پتھر: یاقوت، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: The Sun
Symbol: The Lion
YourStone: Peridot
LifePursuit: To lead the way.
SecretDesire: To be a star.

آپکا حاکم ستارہ شمس یکم تا 18 فروری ساتویں رہتے ہوئے شراکتی وازدواجی امور میں خاص توجہ رہے اور مشترکہ مفادات کے امور میں شریکِ کار کا تعاون رہے۔ جبکہ 19 تا 31 فروری شمس آٹھویں رہتے ہوئے وراثتی وانشورنس کلیم کے امور میں مصروفِ عمل رکھے۔ 11,10 فروری شمس یورانس تسدیس سے منفرد اور جدید امور میں خاص توجہ بڑھے۔ خاص مقاصد کے تحت مشترکہ امور کا آغاز، 11 فروری طالع چاند گرہن ذہن پریشان، سوچ منتشر، محتاط رہیں۔ 12,11 فروری شمس مشتری تثلیث سے حالات سے بڑھ کر بیان کرنا اور دکھنا وقتی عزت وشہرت۔ 15,14 فروری شمس زحل تسدیس سے حالات پر گرفت اور حکام سے اعلیٰ روابط، صبر وتحمل سے حالات میں بہتری، مستحکم فیصلے کرسکیں، 26 فروری آٹھویں سورج گرہن سے وراثتی وقانونی امور میں آسانیاں آئیں لیکن دورانِ گرہن دونفل نماز آیات ادا کریں اور صدقات دیں تاکہ نحس اثرات سے محفوظ رہیں۔

**پہلا ھفتہ:** پرانے دوستوں سے ملاقات کا امکان ہے۔ ماتحت کام کرنے والوں پر نظر رکھیں ممکن ہے یہ آپ کو غیر ذمہ داری سے نقصان نہ پہنچا دیں، جس سے آپ کو ذہنی کوفت ہو۔ شریک حیات کی ضروریات کا خیال رکھنے سے گھریلو خوشیوں میں اضافہ ہوگا، شراکتی امور میں حصہ لینا بھی خوب رہے گا۔ قانونی امور بھی نظر ثانی کے طالب ہوں گے۔ جلد بازی میں کوئی اہم کام نہ کریں۔ ٹریفک میں خصوصاً محتاط رہیں۔

**دوسرا ھفتہ:** اخراجات کو کم کرنے میں زور دیں۔ حلقہ احباب میں وسعت ہوگی۔ مہمان نوازی کے مواقع ملیں گے۔ بیرونِ ملک سفر کے خواہشمند افراد کو باہر جانے کے لیے آسانیاں مہیا ہوں گی۔ گھریلو امور میں اپنا زیادہ رجحان پائیں گے۔ بچت اور گھریلو اخراجات میں بچت پر زور دیا جاسکتا ہے۔ گھریلو امور میں ذہنی تھکاوٹ سے پریشانی کا خدشہ ہے۔ تفریحی پروگرام میں حصہ لینا بہتر رہے گا۔

**تیسرا ھفتہ:** رومانوی جذبات وخیالات اُبھریں گے۔ شادی کے معاملات طے کرنا بہتر نہیں ہے۔ اولاد کے بارے میں خوشخبری سننے کو ملے گی۔ آپ کا ذہن تخلیقی اظہار کی طرف متوجہ ہوسکتا ہے۔ بیرونِ ملک روابط بڑھیں گے۔ سیر وتفریح اور کھیلوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ پیشہ ورانہ امور توجہ طلب ہوں گے۔ معمولی غلطیاں نقصانات لاسکتی ہیں۔ اپنی حیثیت کو بہتر بنانے کے لیے محنت کا عمل جاری رکھیں۔

**چوتھا ھفتہ:** علمی وادبی اور سوشل مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ حلقۂ احباب میں وسعت ہوگی اور دوسروں تک رسائی آسان ہوسکے گی۔ مخالفین پر آپ کا غلبہ بڑھے گا اور آپ کی پوزیشن بہتر ہوسکے گی۔ ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ ایسے افراد جن کا تعلق تعلیم وتربیت، ہنرمندی کے کاموں سے متعلق ہے، انہیں کامیابیاں حاصل ہوں گی۔ آمدن میں اضافہ کے لیے کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوں گی۔ چھوٹے سفر پیش آنے کا امکان ہے۔ مطالعہ، لکھنے پڑھنے کا شوق بڑھے گا۔

**سعد تواریخ:** 26,25,17,16,15,14 فروری **نحس تواریخ:** 24,23,22,19,18,12,11 فروری

## Virgo — سنبلہ

24August
23September

ستارہ: عطارد ☿
حروف: پ غ
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا
پتھر: زمرد، فیروزہ

Element: Earth
RulingPlanet: Mercury
Symbol: The Virgin
YourStone: Sapphire
LifePursuit: To do the right thing.
SecretDesire: To love and be loved in return.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا 7 فروری پانچویں رہتے ہوئے عشق ومحبت کے امور کو ہائی لائٹ رکھے جبکہ 8 تا 25 فروری چھٹے ہونے سے اہم ملازمتی ذمہ داریاں مل سکیں اور صحت بہتر ہو، 26 تا 31 فروری عطارد کی ساتویں نشست مشترکہ مفادات کے امور خاص اہمیت اختیار کر جائیں۔ مشتری کی خانہ مال میں 7 فروری سے رجعت مالی لین دین میں احتیاط برتیں۔ یکم 2, فروری عطارد یورانس تربیع سے ذہن پریشان، چیلنجنگ حالات رہیں۔ 3,2 فروری عطارد مشتری تربیع مختلف آراء سے خیالات منتشر، مشاورت ضرور کریں۔ 11 فروری بارہویں چاند گرہن حاسدین آشکار ہوں جبکہ اخراجات کے متعلق پلاننگ ضروری ہے۔ 12,11 فروری عطارد زہرہ تسدیس سے کاروباری معاہدے اور عہد و پیمان کی فضاء رہے۔ 17,16 فروری عطارد مریخ تسدیس سے تجرباتی رویہ، تکنیکی مہارت، کام میں بہتری۔ 22,21 فروری عطارد یورانس تسدیس سے غیر ضروری خیالات کا اظہار اور تکنیکی مہارت آئے۔ 22,21 فروری ہی عطارد مشتری تثلیث سے مثبت و مستحکم فیصلے عمل میں آسکیں۔ شعبہ تعلیم میں دلچسپی بڑھے۔ 25,24 فروری عطارد زحل تسدیس سے فوکس بڑھے اور کام کا معیار بہتر ہو۔ 26 فروری ساتویں سورج گرہن مشترکہ مفادات کے کام اور ازدواجی امور متاثر ہونے کا اندیشہ، اس دوران صدقات دیں اور دونفل نماز آیات ضرور ادا کریں۔

**پہلا ھفتہ:** والدین، جائیداد، گھریلو اور خاندانی معاملات میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اہم امور میں جلد بازی سے کام نہ لیں۔ ٹریفک میں بھی محتاط رویہ اختیار کریں۔ بیرونِ ملک روابط میں اضافہ ہوگا۔ ڈاک تار یا ٹیلی فون کالز سے آپ اپنے عزیزوں، دوستوں سے تبادلہ خیال کرسکیں گے۔ اس کی روشنی میں آپ کا اپنے مستقبل کا کوئی پہلو متعین کرسکیں گے۔ پیشہ ورانہ امور میں کامیابی ہوگی۔

**دوسرا ھفتہ:** تجارتی وکاروباری مراسم تقویت پائیں گے۔ نئے نئے کاروباری معاہدے کیے جاسکیں گے۔ دوسروں سے بہت زیادہ توقعات نہ وابستہ کریں تاکہ ناکامی کی صورت میں متبادل راستہ ضرور ہو۔ ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں کو زنگ آلودہ نہ ہونے دیں۔ قانونی امور نظر ثانی کے طالب ہوں گے۔ حاسدین، مخالفین پر آپ کا پلہ بھاری رہے گا مگر دشمن کو کمزور سمجھنا بھی دانشمندی نہیں ہے۔

**تیسرا ھفتہ:** ذاتی حیثیت وشخصیت میں اضافہ ہوگا۔ آپ اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کے لیے عملی اقدامات کریں گے۔ محنت کے اثرات ملیں گے۔ آمدن میں اضافہ ہوگا۔ تاہم اس کے مقابل اخراجات بھی بلند رہیں گے۔ بہن بھائیوں اور عزیزوں سے تجدید مراسم ہوسکیں گے۔ چھوٹے سفر پیش آنے کی امید ہے۔ گھریلو مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ بچوں کے امور خصوصاً ان کی تعلیم وتربیت کی طرف رجحان رہے گا۔

**چوتھا ھفتہ:** رومان پرور حضرات اپنا رومانوی ماحول سازگار پائیں گے۔ سیر وتفریح کے بھی پروگرام بنیں گے۔ کام کاج کی زیادتی کے سبب صحت متاثر ہوسکتی ہے۔ لہٰذا انسب ہوگا کہ کام کاج کے دوران اپنی غذا وآرام کا بھی مناسب خیال رکھیں۔ شریک حیات کی ضرورت کا خیال رکھیں۔ قانونی امور بھی نظر ثانی کے طالب ہوں گے۔ اہم امور میں جلد بازی نہ کریں۔ ٹریفک میں بھی محتاط رویہ برقرار رکھیں۔ قدیم مخفی اور پراسرار علوم کی طرف اپنا رجحان پائیں۔ کچھ افراد کی شراکت میں تبدیلی ہوسکتی ہے، پرانے لوگ زندگی سے نکل کر نئے لوگ اس کی جگہ لے لیں گے۔

**سعد تواریخ:** 17,16,15 فروری **نحس تواریخ:** 19,18 فروری

## Libra



24Sep. 23Oct.

**میزان**

ستارہ: زہرہ
حروف: ر ت ط
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا
پتھر: اوپل، سفید پکھراج

Element: Air
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Scales
YourStone: Opals
LifePursuit: To be Consistent.
SecretDesire: To live an easy, uncomplicated life.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا 3 فروری چھٹے جبکہ 4 تا 31 فروری ساتویں رہتے ہوئے شراکتی وازدواجی معاملات خاص اہمیت کے حامل ہوں جبکہ طالع میں 7 فروری سے مشتری کی رجعت بھی حالات میں احتیاط لازم ہو اور بزرگوں سے وقتاً فوقتاً مشاورت ضرور کریں۔ 11 فروری گیارہویں چاند گرہن ہونے سے حلقہ احباب سے توقعات میں مایوسی محتاط رہیں۔ جبکہ 12,11 فروری گیارہویں چاند گرہن ہونے سے حلقہ احباب سے توقعات میں مایوسی محتاط رہیں۔ جبکہ 12,11 فروری عطارد زہرہ تسدیس سے عہد و پیمان اور کاروباری معاہدے عمل میں آسکیں۔ کام میں خوبصورتی آسکے۔ 22,21 فروری عطارد مشتری تثلیث سے سفر وسیلہ ظفر اور بیرونِ ملک سفر کی خواہش کوشش کرنے سے پوری ہو سکے۔ 26 فروری چھٹے سورج گرہن صحت ملے لیکن ماتحت افراد سے محتاط رہیں۔ دورانِ گرہن دو نفل نمازِ آیات ادا کریں اور صدقات دیں تا کہ نحس اثرات سے محفوظ رہیں۔

**پہلا ہفتہ:** کھیلوں اور سیاحت کے متعلقہ امور میں دلچسپی بڑھے گی۔ بزرگوں سے مفادات کا حصول ممکن ہو سکے گا۔ ٹھوس سرمایہ کاری کے منصوبوں پر نظرِ ثانی کر سکیں گے۔ دوسروں سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوں گی، حلقہ احباب میں بعض نئے خوش کن چہرے آئیں گے۔ کچھ حاسدین آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کریں گے۔ آپ کی صحت متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ صحت کی طرف توجہ خاص کی ضرورت ہوگی۔

**دوسرا ہفتہ:** روپے پیسے کے معاملے میں دقت محسوس ہو اور آپ کے ذہن پر کسی چیز کا خوف سوار رہے۔ شراکتی نوعیت کاموں کے لیے یہ ایام احتیاط ہیں۔ جو افراد کسی مقدمہ وغیرہ میں ملوث ہیں انہیں اپنے قانونی مشیر سے مسلسل رابطہ رکھنا چاہیے۔ لین دین میں بھی محتاط رہیں۔ غیر متوقع واقعات پیش آسکتے ہیں۔ وراثتی امور حسب منشاء طے پائیں گے۔ بیرونِ ملک روابط بڑھیں گے۔ بیرونِ ملک جانے کے خواہشمند افراد باہر جا سکیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** طبیعت میں روحانی عنصر غالب رہے گا۔ جس سے آپ سکون محسوس کریں گے۔ پیشہ ورانہ کامیابیاں حاصل کرنے میں سعد ایام ہیں۔ بزرگ مگر مخلص احباب سے مشاورت کرنا بھی خوب رہے گا۔ حلقہ احباب میں وسعت ہوگی۔ دوسروں سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوں گی۔ جذباتی نوعیت کے امور میں دانشمندانہ فیصلوں کو نظر انداز نہ کریں، آپ ہمیشہ حق اور انصاف کا ساتھ دیتے ہیں۔

**چوتھا ہفتہ:** ایسے افراد جو جسمانی و نفسیاتی امراض میں مبتلا ہیں، ان ایام میں افاقہ و صحت محسوس کریں گے۔ مالی و معاشی معاملات میں بہتری آئے گی۔ گذشتہ کی گئی محنت کے ثمرات سے آشنا ہو سکیں گے۔ کوئی نیا کام کرنا یا کاروبار میں وسعت کے لیے مزید سرمایہ کاری کرنا بہتر رہے گا۔ چھوٹے سفر پیش آئیں گے۔ مطالعہ کا شوق بڑھے گا، طویل سفر فی الحال نہ کریں۔ زمین جائیداد کی خرید و فروخت کے سلسلے میں یہ ایام سعد ہیں۔ علمی و ادبی معاملات تقویت پائیں گے۔ تفریح کے پروگراموں میں شرکت کے مواقع ملیں گے۔ صحت جسمانی اور غذا پر خاص توجہ کی ضرورت ہوگی۔

**سعد تواریخ:** 26,2117,6,2 فروری
**نحس تواریخ:** 19,11,4 فروری

## Scorpio



24Oct 22Nov.

**عقرب**

ستارہ: مریخ
حروف: ن ی
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ قرمزی
پتھر: مرجان، گارنٹ

Element: Water
RulingPlanet: Pluto
Symbol: The Scorpio
YourStone: Topaz
LifePursuit: To survive against all opposition.
SecretDesire: To triumph

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ چھٹے رہتے ہوئے ملازمت کے خواہشمند افراد کو حسبِ منشاء ملازمت کوشش کرنے سے مل سکے۔ جبکہ آپکا ذیلی حاکم پلوٹو تمام ماہ طالع میں ہی موجود رہے۔ بارہویں مشتری کی 7 فروری سے رجعت حاسدین کی ریشہ دوانیوں سے محتاط رہیں۔ 11 فروری دسویں چاند گرہن کیریئر کاروبار احتیاط طلب ہوں۔ 17,16 فروری عطارد مریخ تسدیس سے تکنیکی مہارت اور کام کے معیار میں بہتری۔ 23,22 فروری مریخ پلوٹو تربیع کے باعث میڈیکل چیک آپ میں کوتاہی نہ برتیں اور مثبت حکمتِ عملی اپنائیں۔ 26 فروری پانچویں سورج گرہن سے عشق و محبت کے امور حساس اور اولاد کے روز و شب پر نگاہ کی ضرورت ہو۔ اس دوران دو نفل نماز آیات ادا کریں اور صدقات دیں۔ 28,27 فروری مریخ یورانس قران اور مریخ مشتری مقابلہ کے باعث حالات میں اُتار چڑھاؤ رہے۔ خواہشات کے مطابق حالات کیلئے سخت محنت اور دوسروں سے اختلافات ختم کر کے قربانی دینی پڑے۔

**پہلا ہفتہ:** روحانی علوم یا نفسیاتی علوم کی طرف راغب ہو جائیں گی۔ آپ کی زندگی میں نئے نئے دوست شامل ہوں گے۔ جن کا آپ کے آنے والے دور میں بہت زیادہ تعلق ہوگا۔ ماتحت کام کرنے والے آپ سے تعاون کریں گے۔ کام کاج کی زیادتی سے آپ کی صحت جسمانی متاثر ہو سکتی ہے، احتیاط لازم ہے۔ اولاد کے معاملات میں دلچسپی ظاہر کریں گے اور ان کے مستقبل کی منصوبہ بندی کریں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** شریک حیات کی بعض فرمائشیں پوری کرنے کا موقع ملے گا۔ گھریلو خانگی زندگی کی خوشیوں میں اضافہ ہوگا۔ بچوں سے خوشیاں ملیں گی۔ غیر متوقع واقعات پیش آسکتے ہیں۔ وراثتی امور حسب منشاء طے پائیں گے۔ تفریحی مشاغل کھیلوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ بعض مقدس محافل میں شریک ہونے کے مواقع ملیں گے۔ دین و مذہب کی طرف رغبت میں اضافہ ہوگا۔

**تیسرا ہفتہ:** پیشہ ورانہ ترقی کے لیے سعد ایام ہیں۔ اگر آپ بے روزگار ہیں تو اس عرصہ میں آپ کو روزگار کے مواقع فراہم ہوں گے۔ دوسروں سے وابستہ اُمیدیں کسی حد تک پوری ہو سکیں گی۔ تاہم کم ظرف لوگوں سے زیادہ اُمیدیں وابستہ کر لینا دانشمندی نہیں ہے۔ حکمت عملی اور بردباری سے کئی ایک مسئلے حل ہو جائیں گے۔ آپ اعتماد کے ساتھ بعض اہم کام انجام دیں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہوگا۔ بااثر افراد سے ملاقات ہوگی۔ آمدن میں اضافہ ہوگا۔ قانونی و شراکتی کاموں میں آپ کو حتی الامکان کامیابی ملے گی۔ بچت یا انشورنس کے کاموں میں حصہ لینا خوب رہے گا۔ عزیز و اقارب اور رشتہ داروں سے تجدید مراسم ہو سکیں گے۔ بہن بھائیوں سے اختلافات دور کرنے کا موقع ملے گا۔ اس دوران کوئی سفر پیش آئے تو دورانِ سفر آپ اپنے سامان کی خود حفاظت کریں۔ بچوں کی طرف سے ان کی تعلیمی کامیابی پر گھر میں خوشی کی لہر دوڑے گی۔

**سعد تواریخ:** 28,24,20,16,15,10 فروری
**نحس تواریخ:** 26,12,2 فروری

## Sagittarius

### قوس

23Nov.
21Dec.

ستارہ: مشتری ♃
حروف: ف
دن: جمعرات
عدد: 3
رنگ: سبز
پتھر: فیروزہ

Element: Fire

RulingPlanet: Jupiter

Symbol: The Archer

YourStone: Turquoise

LifePursuit: To live the good life.

SecretDesire: To make a difference in the world.

آپکا حاکم ستارہ مشتری یکم تا **7** فروری حالتِ مستقیم میں گیارہویں رہتے ہوئے دیرینہ خواہشات کی تکمیل لیکن **8** فروری سے رجعتِ مشتری کے تحت سیاسی وسماجی پوزیشن میں اپنے الفاظ کا چناؤ بہتر کریں اور طالع میں زحل کی موجودگی مسائل ورکاوٹ کی نشاندہی۔ **3,2** فروری عطارد مشتری تربیع سے خوداعتمادی میں زیادتی نقصان دہ محتاط رہیں۔ **11** فروری نویں چاند گرہن اعلیٰ تعلیم اور بیرون ملک سے متعلقہ امور اثر انداز ہونے کا اندیشہ، صدقات دیں اور دو نفل نماز آیات ادا کریں۔ **12,11** فروری شمس مشتری تثلیث سے خوداعتمادی بڑھے۔ مثبت پہلو اُجاگر ہوں حقائق کے مطابق اقدامات۔ **22,21** فروری عطارد مشتری تثلیث سے مثبت و مستحکم فیصلے اور مثبت و مستحکم سوچ، **26** فروری چوتھے سورج گرہن سے خانگی وخاندانی مسائل کا اندیشہ اس دوران صدقات دیں اور دو نفل نماز آیات ضرور ادا کریں تا کہ نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔ **28,27** فروری مریخ مشتری مقابلہ سے نفسیاتی مسائل، دوسروں سے اختلافات کا اندیشہ، محتاط رہیں۔

**پہلا ہفتہ:** پس پردہ رہنے والے دشمن جن کی وجہ سے آپ عرصے سے پریشان تھے، اس ہفتے ظاہر ہو جائیں گے۔ اگر آپ کو صحت میں خرابی محسوس ہو تو فوراً ماہرین سے علاج کروائیں۔ بعض اچانک سفر پیش آنے کا امکان ہے۔ دورانِ سفر جلدی بازی سے سامان کے گم ہو جانے کا بھی اندیشہ پایا جاتا ہے۔ قریبی افراد یا والدین سے اختلافات پیدا ہونے کا اندیشہ ہے، محتاط رہیں۔

**دوسرا ہفتہ:** عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا۔ محبوب سے متعلق پیدا شدہ شکوک وشبہات کا ازالہ ہو سکے گا۔ کام کاج کی زیادتی کے سبب اپنی صحت جسمانی کا خیال رکھیں، ورنہ خدانخواستہ صحت لمبے عرصہ تک متاثر ہو سکتی ہے۔ کاروباری یا شراکتی امور میں بہتری آئے گی۔ ایسے کام جو شراکت سے تعلق رکھتے ہیں۔ اس میں اپنے شریک کار سے مشورہ کرتے رہیں۔

**تیسرا ہفتہ:** اپنے غم وغصہ پر قابو رکھیں، اہم فیصلے جلد بازی میں نہ کریں۔ ان دنوں آپ کا رجحان مذہب کی طرف رہے گا اور کسی مذہبی شخصیت سے ملاقات کا بھی امکان ہے۔ پیشہ ورانہ امور میں بہتری آئے گی۔ حیثیت وشخصیت میں اضافہ ہوگا۔ دوسرے آپ کی سحر انگیز شخصیت سے متاثر ہو سکیں گے۔ اجنبی افراد پر بھروسہ کرنا ٹھیک نہ ہوگا، کوئی ناعاقبت اندیش آپ کو دھوکہ دینے کی کوشش کرے گا، مگر وہ اپنے ارادے میں کامیاب نہ ہوگا۔

**چوتھا ہفتہ:** خوداعتمادی سے آپ کارہائے نمایاں انجام دے سکیں گے۔ مخلص دوستوں اور بزرگوں کا تعاون حاصل رہے گا۔ آمدن کے سلسلے میں کی گئی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوں گی۔ قرض لینے یا دینے سے اجتناب برتیں۔ ہمسائیوں، بہن بھائیوں سے اختلافات دور کرنے کی ضرورت پر زور دیں۔ ہر شخص کو اس کے رتبے کے مطابق عزت دیں۔ افسرانِ بالا سے تعلقات میں بہتری کی اُمید ہے۔ کسی عزیز یا قریبی دوست سے تعلقات میں کشیدگی کا خدشہ ہے۔ ماتحت کام کرنے والوں کا تعاون حاصل رہے گا۔

**سعد تواریخ:** 21,16,11,6,4 فروری **نحس تواریخ:** 26,25,19,18 فروری

## Capricorn

### جدی

22Dec.
20Jan.

ستارہ: زحل ♄
حروف: ز ذ ظ گ س ح ج
دن: ہفتہ
عدد: 8
رنگ: خاکی، نیلا، سیاہ
پتھر: سیاہ عقیق، نیلم

Element: Earth

RulingPlanet: Saturn

Symbol: The Goat

YourStone: Garnet

LifePursuit: To be proud of their achievements.

SecretDesire: To be admired by their family and friends and the world at large.

آپکا حاکم ستارہ زحل تمام ماہ بارہویں رہتے ہوئے ناگہانی اخراجات وآفات کا اندیشہ، صدقات دیتے رہیں۔ جبکہ **11** فروری آٹھویں چاند گرہن سے انشورنس وکلیم کے اُمور سے فائدہ ملے لیکن دورانِ گرہن صدقات ضرور دیں۔ **15,14** فروری شمس زحل تسدیس سے حالات میں مثبت پہلو سامنے آئیں، حکام واعلیٰ افسران سے تعلقات میں ممکنہ فائدہ مل سکیں لیکن محدود روابط اپنائیں۔ **25,24** فروری عطارد زحل تسدیس سے سوچ میں پختگی اور مسائل کا مثبت حل ممکنہ طور پر مل سکے۔ سنجیدہ گفتگو مسائل کا حل لائے۔ **26** فروری تیسرے سورج گرہن سے سفر اگر اشد ضروری ہو تو صدقہ دے کر کریں۔ عزیز واقارب و بہن بھائیوں کیساتھ شائستگی سے گفتگو کریں۔ اس دوران صدقات دیں اور دو نفل نماز آیات لازمی ادا کریں۔

**پہلا ہفتہ:** بچوں سے خوشی ملے گی۔ آفس کے ماحول میں بعض نئی مثبت تبدیلیاں محسوس کریں گے۔ افسرانِ بالا آپ کے کام سے خوش ہوں گے۔ بعض حاسدین حسد کے پیش نظر افسرانِ بالا کی نظروں سے گرانے کے لے غلط فہمیاں پیدا کرنے کی ناکام کوششوں میں مصروف رہیں گے۔ لہٰذا احتیاط اور سمجھ بوجھ کا مظاہرہ کریں۔ دوست آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کریں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** دوسروں سے زیادہ سے زیادہ اُمیدیں وابستہ نہ کریں، پوری نہیں ہوں گی۔ چھوٹے سفر پیش آئیں گے۔ لکھنے پڑھنے خصوصاً کتابت، ٹیلی فون کالز یا ذرائع ابلاغ میں دلچسپی بڑھے گی۔ عزیز واقارب سے مراسم خوشگوار ہوں گے۔ بعض نئے مشاغل کی طرف بھی آپ کا رجحان بڑھے گا۔ اس دوران سفر پیش آئے تو اپنے سامان کی حفاظت کریں۔ رومانوی شوق بڑھے گا۔

**تیسرا ہفتہ:** ایسے افراد جو کوئی امتحان دینے والے ہوں، انہیں چاہیے کہ وہ اپنی پڑھائی کی طرف توجہ رکھیں۔ صاحب اولاد افراد کو اپنی اولاد کی مصروفیات کا خیال رکھنا چاہیے کہ ان کی اولاد کوئی غلط راہ تو اختیار نہیں کر رہے۔ کام کاج کی زیادتی کے سب آپ کی صحت جسمانی متاثر ہونے کا اندیشہ ہے۔ شراکتی معاملات احتیاط طلب ہوں گے۔ شادی شدہ افراد کو چاہیے کہ دوسروں کو اپنی ازدواجی زندگی میں دخل اندازی کا موقع نہ دیں۔

**چوتھا ہفتہ:** اہم امور سوچ سمجھ کر طے کریں۔ مخلص بزرگوں سے مشاورت لیتے رہیں۔ غلط قسم کے لوگوں سے مراسم نقصان دہ ثابت ہوں گے۔ بیرون ملک سے کوئی خط وغیرہ آئے گا، سیر وتفریح اور کھیلوں میں دلچسپی بڑھے گی۔ پیشہ ورانہ ترقی کے لیے نمایاں دن ہیں۔ علمی وادبی اور سوشل مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ حلقہ احباب میں وسعت ہوگی۔ مخالفین پر آپ کا غلبہ بڑھے گا۔ تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ ایسے افراد جن کا تعلق تعلیم وتربیت، ہنرمندی کے کاموں سے ہے، انہیں بعض کامیابیاں حاصل ہوں گی۔ آپ کے مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔

**سعد تواریخ:** 26,25,17,2 فروری **نحس تواریخ:** 28,22,13,12,7 فروری

## Aquarius دلو



21Jan. 19Feb.

ستارہ: یورانس
حروف: س ش ث ص
دن: ہفتہ
عدد: 4
رنگ: نیلا
پتھر: لاجورد، نیلم

Element: Air
RulingPlanet: Uranus
Symbol: The Water Bearer
YourStone: Amethyst
LifePursuit: Understand life s mysteries
SecretDesire: To be unique and original

آپکا حاکم ستارہ زحل تمام ماہ گیارہویں میں رہتے ہوئے سیاسی وسماجی کاموں میں دلچسپی بڑھے۔ آپکا ذیلی حاکم یورانس تمام ماہ تیسرے رہتے ہوئے یکم،2 فروری عطارد سے تربیع بنائے جس سے ذہن پریشان اور روابط منقطع رہیں۔ 11،10 فروری شمس یورانس تسدیس سے نت نئے آئیڈیاز اور مشترکہ مفادات کے کاموں میں دلچسپی بڑھے۔ 11 فروری ساتویں چاند گرہن سے ازدواجی امور متاثر۔ محتاط رہیں اور صدقات دیں۔ 15،14 فروری شمس زحل تسدیس سے صبر وتحمل اور مستقل مزاجی سے مثبت ومستحکم فیصلے کرسکیں۔ 22،21 فروری عطارد یورانس تسدیس سے تجرباتی رویہ، دوراندیشی اور جدت آئے۔ 25،24 فروری عطارد زحل تسدیس سے حالات ومعاملات میں سنجیدگی اور مسائل کا مثبت حل ملے۔ 26 فروری خانہ مال سورج گرہن سے مالی نقصانات کا اندیشہ، محتاط رہیں اور صدقات دیں۔ گرہن کے ناقص اثرات سے بچنے کیلئے دونفل نماز آیات ادا کریں۔ 28،27 فروری مریخ یورانس قران سے ذاتی مقاصد پر خاص توجہ، حالات میں تبدیلی کی خواہش۔

**پہلا ہفتہ:** اعلیٰ افراد سے غلط فہمی پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ آپ کی طبیعت اُتار چڑھاؤ سے گزرے گی اور عجیب وغریب خیالات ذہن میں آئیں گے۔ مکان یا جائیداد کی خرید وفروخت بہتر نہیں ہوگی۔ لہٰذا اس دوران محتاط رہیں، نہ ہی مکان اور نہ ہی جائیداد بیچیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے بارے میں کوئی خوشی کی خبر مل سکتی ہے۔ بچوں کے لیے شاپنگ میں مصروفیت اہم ہوگی۔

**دوسرا ہفتہ:** شادی شدہ افراد کو محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔ شریک حیات سے جھگڑے کا اندیشہ ہے اور کاروبار میں بھی اُتار چڑھاؤ کا اندیشہ ہے۔ کسی دوست کی مدد سے لمبے سفر پر جاسکیں گے اور جو دوست عرصہ دراز سے اعلیٰ تعلیم کے حصول کی کوشش کررہے ہیں۔ ان کی کوششیں بھی اس دوران بارآور ہوتی دکھائی دے رہی ہے۔ اس دوران کسی دوست جو غیر ممالک میں ہے، رابطہ ہونے کی امید ہے۔

**تیسرا ہفتہ:** والدہ سے خوشیوں کا حصول ہوگا اور جو حضرات عرصہ دراز سے بے روزگار ہیں ان کی نوکری کا بھی بندوبست ہونے کی قوی امید ہے۔ کوئی نیا کاروباری معاہدہ کرسکیں گے۔ جس سے آپ کو بہت فائدہ ہوگا۔ اپنا مقام بہتر بنانے کا موقع میسر آئے گا۔ ترقی اور آمدن کی راہیں کھل جائیں گی تاہم یہ سب کچھ آپ کے تعلقات، مظاہرے اور مہم جوئی پر منحصر ہوگا۔ اپنا مقام بہتر بنانے کا موقع میسر آئے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** آپ کا زمین وجائیداد کا اگر عرصہ دراز سے کوئی قانونی جھگڑا چل رہا ہے تو اس دوران اس کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوجانے کا قوی امکان ہے۔ دوستوں سے فائدہ ہونے کا امکان ہے اور آپ کی بعض خواہشات اس دوران پایۂ تکمیل تک پہنچنے کا بھی واضح امکان ہے۔ مجموعی طور پر یہ ہفتہ آپ کے لیے سازگار وسودمند رہے گا۔

**سعد تواریخ:** 26،25،17،2 فروری
**نحس تواریخ:** 28،22،13،12،7 فروری

## Pisces حوت



20Feb. 20March

ستارہ: نیپچون
حروف: د ج
دن: جمعرات
عدد: 3
رنگ: نیلا یا سبز
پتھر: زرد عقیق، زرد پکھراج

Element: Water
RulingPlanet: Neptune
Symbol: The Fish
YourStone: Bloodstone
LifePursuit: To avoid feeling alone and instead feel connected to others and the world at large.
SecretDesire: To live their dreams and turn fantasies into realities.

آپکا حاکم ستارہ مشتری یکم تا 7 آٹھویں مستقیم رہتے ہوئے وراثتی وقانونی امور اہمیت کے حامل جبکہ 8 فروری سے رجعت مشتری کے دوران خواہ مخواہ کی رکاوٹیں اور انشورنس وکلیم میں تاخیر کا اندیشہ ہے۔ آپکا ذیلی حاکم نیپچون بدستور طالع میں موجود ہے۔ 3،2 فروری عطارد مشتری تربیع سے حالات میں خواہ مخواہ کی رکاوٹیں ومشکلات، جبکہ 11 فروری چھٹے چاند گرہن سے بھی ملازمتی ذمہ داریوں میں اضافی محنت اور احتیاط برتیں۔ 12،11 فروری شمس مشتری تثلیث حالات میں مثبت پہلوؤں اجاگر کرے اور خوداعتمادی بحال ہو۔ سیر وتفریح اور سفر وسیلہ ظفر ثابت ہو۔ 22،21 فروری عطارد مشتری تثلیث سے حالات کے مطابق مثبت فیصلے عمل میں آئیں اور سوچ مثبت رہے۔ 26 فروری طالع میں سورج گرہن ذہن پریشان، ڈپریشن کا اندیشہ، صدقات دیں اور گرہن کے نحس اثرات سے محفوظ رہنے کیلئے دونفل نماز آیات بھی ادا کریں۔ 28،27 فروری مریخ مشتری مقابلہ سے بحث وتکرار سے گریز کریں اور اس دوران درگزر اور صبر وتحمل سے کام لیں۔

**پہلا ہفتہ:** اہم کاروباری تبدیلیاں واقع ہوں گی۔ گاڑی چلاتے وقت محتاط رہیں۔ زائد اخراجات ہونے کا اندیشہ ہے جس کے نتیجہ میں آپ قرض لینے پر مجبور ہوسکتے ہیں۔ بہتر ہے کہ پہلے ہی پلاننگ کرکے اپنے اخراجات کو کنٹرول کریں۔ آپ کو غیر ملکی سفر کرنا پڑے جس سے آپ کو مالی فائدہ پہنچے گا۔ اس دوران آپ کے اپنے بڑوں سے تعلقات بھی بہتر ہوں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** گھریلو زندگی میں بہت سی خوشیاں داخل ہوں گی۔ آپ کے عہدے میں ترقی کے قوی چانسز ہیں۔ آپ کے اپنے افسروں سے تعلقات بہتر اچھے ہوجائیں گے۔ آپ کو اپنا مقام بنانے کے بہت سے مواقع ملیں گے۔ آپ کو کاروبار میں بہت مالی فائدہ ہوسکے گا۔ اپنے کاروبار پر زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ شریک حیات سے بھی کچھ باتوں پر اختلاف ہوسکتا ہے، محتاط رہیں۔

**تیسرا ہفتہ:** عزت ووقار میں اضافہ ہوگا۔ مالی حالت بتدریج بہتر ہوجائے گی۔ خوش آئند مواقع میسر آئیں گے۔ حالات میں بہتر تبدیلیوں کا امکان ہے۔ ذہنی سکون حاصل ہوگا۔ جو کچھ کریں گے، اس کا مفاد ملے گا۔ دوستوں سے مالی مفاد حاصل ہوسکے گا۔ اس کے علاوہ آپ کی بعض دیرینہ خواہشات بھی پوری ہوتی نظر آرہی ہیں۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لیے باہر کے ملک جاسکیں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** عرصہ دراز سے جو افراد اپنا مکان خریدنے کے حصول میں کوشاں ہیں، وہ اپنا مکان خرید سکیں گے۔ گاڑی چلاتے وقت دھیان رکھیں اور اپنی پوری توجہ ڈرائیوگ پر رکھیں۔ اس دوران آپ کی بے احتیاطی سے حادثہ ہونے کا امکان ہے۔ سوشل زندگی میں بھی تبدیلیوں کا امکان ہے۔ بہتر کیریئر، کاروبار یا مالی پوزیشن کے لیے نئی جگہوں پر جانا اور لوگوں سے ملنا مفید ہوگا تاکہ کام کی وسعت کا اندازہ ہوسکے۔ وہ لوگ جن کو نئی ملازمت مل چکی ہے۔ وہ اس کو مستحکم کرنے کی کوشش کریں۔ اچھی کارکردگی سے عزت ومرتبہ میں اضافہ ہوگا۔

**سعد تواریخ:** 21،16،11،6،4 فروری
**نحس تواریخ:** 26،25،19،18 فروری

# سوال و جواب

علم افلاک میں زنجانی کی مہارت دیکھیں
آؤ فانی کہ ہم آئینہ قسمت دیکھیں

☆......قاسم بٹ......ملتان

**س:** شاہ زنجانی صاحب! میرا کینیڈا کا ویزا کب تک آئے گا۔ دوسال سے زیادہ کا عرصہ ہو گیا ہے اپلائی کئے ہوئے۔

**ج:** لگائے گئے زائچے کے مطابق! آپ کے کینیڈا جانے میں ابھی مزید ایک سال کا عرصہ دکھائی دیتا ہے لہٰذا سعد وقت کا انتظار کریں۔

☆......سیّد اظہر......U.K

**س:** شاہ زنجانی صاحب! ہمارے حالات کافی خراب ہو چکے ہیں۔ اب یہاں سے پاکستان ہجرت کا سوچ رہے ہیں ہمارا مستقبل کہاں اچھا ہے؟

**ج:** لگائے گئے زائچہ کے مطابق آپ نحوست زحل ساڑھ ستی سے گزر رہی ہیں۔ 25 جولائی 2018 سے بتدریج حالات میں بہتری آئیگی۔اطمینان رکھیں۔ U.K میں رہنا ہی آپ کے لئے مناسب ہوگا۔ پاکستان تو آپ کا اپنا وطن ہے جب چاہیں آ سکتے ہیں۔

☆......حمید الدین......لاہور

**س:** شاہ زنجانی صاحب! میرا پلاٹ جو کہ بہت قیمتی ہے یہ وراثتی جھگڑے کی نذر ہو گیا۔ اس کا تصفیہ کب تک ہو سکے گا؟

**ج:** روز اول سے ہی نیک لوگوں کے ساتھ حسد کرنے والے چلے آ رہے ہیں۔ ابھی سختی حالات 9-10 ماہ رہیں گے اس کے بعد جو تصفیہ ہو تو قبول کر لیں۔

☆......مقداد حیدر......حیدر آباد

**س:** شاہ زنجانی صاحب! یہاں ایک نیا پلازہ تعمیر ہو رہا ہے۔ اس میں شاپ بک کروانا کیسا رہیگا؟ انعامی اسکیموں میں حصہ لیتا ہوں مگر انعام نہیں نکلتا۔ کب تک انعام نکلے گا۔

**ج:** لگائے گئے زائچے کے مطابق! شاپ بک کروانا نیک ہے۔ 2017 میں آپ کا کوئی نہ کوئی انعام ضرور نکل آئے گا۔

☆......محمد رفیق......حیات آباد

**س:** شاہ زنجانی صاحب! تین برس سے ایک چلہ کر رہا ہوں اس میں کامیابی ہوگی یا کہ نہیں؟

**ج:** لگائے گئے زائچہ کے مطابق روحانی اُستاد یا مرشد سے راہنمائی لیتے رہیں، آپ یقیناً آئندہ 1½ سال کے اندر کامیاب ہو سکیں گے۔

☆......علی جعفری......گوجرانوالہ

**س:** شاہ صاحب! مجھ پر ایک ناجائز مقدمہ بن گیا ہے، کیا اس سے مجھے نجات مل سکے گی؟

**ج:** لگائے گئے زائچہ کے مطابق! آپ کی یہ پریشانی اگست 2018 تک دور ہو جائے گی۔

☆......محمد امین اعوان......میانوالی

**س:** شاہ صاحب! مجھے بین الاقوامی لاٹریاں کھیلنے کا شوق ہے۔ مجھے میرے لکی نمبرز بتادیں۔

**ج:** لگائے گئے زائچہ میں 9,8,7,6,2,0 یہ آپ کے لکی نمبرز ہیں اِن کو ملا کر استعمال کر سکتے ہیں۔

☆......محمد امین اعوان......میانوالی

**س:** شاہ زنجانی صاحب! میرے بیٹے کی پیدائش 2 جنوری 2009 میں ہوئی میں نے اس کا نام محمد عثمان رکھا ہے لیکن یہ بہت ضد کرتا ہے کیا میں اس کا نام تبدیل کر دوں حساب لگا کر کوئی نام تو بتائیں۔

**ج:** لگائے گئے زائچہ کے مطابق ان تاریخوں میں پیدا ہونے والے بچے ضدی ہوتے ہیں آپ اس کا صدقہ دیا کریں ماشاء اللہ بچہ آپکا بہت قابل و ہوشیار ہے۔ اس کا نام بھی بہت اچھا ہے۔

**کوپن برائے سوال و جواب۔ روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت، لاہور۔ فروری 2017ء**

نام مع والدین کے نام:______________ پتہ:______________

تاریخ پیدائش یا اندازاً عمر__________ مقام پیدائش اور وقت__________ وقت سوال اور تاریخ__________

سوال______________

**نوٹ** جواب طلب امور کے لئے رجسٹرڈ جوابی لفافہ ضرور ارسال کریں اور ایک کوپن پر ایک سوال لکھیں۔ تفصیل کے لیے کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں۔ کوپن مع 500 روپے سٹیشنری چارجز روانہ کریں۔ (یہ کوپن 15 فروری 2017ء تک کارآمد ہے)

# لوح مصطفائی

یارب تری رحمت سے مایوس نہیں فانی
لیکن تری رحمت کی تاخیر کو کیا کہیے





مصائب اور
انبساط غم اور خوشی انسان کے مقدر میں ہے
کسی کو زیادہ اور کسی کو کم۔ درحقیقت اس دنیا میں آسائش کے محل
بھی ہیں اور مصیبتوں کی جھونپڑیاں بھی۔ قہقہوں کی سمندر بھی ہے اور آنسوؤں کا سرچشمہ
بھی۔ انسان کبھی آرام کے جھولے میں جھولتا ہے تو کبھی گردشِ ایام کے کوڑے سہتا ہے۔

سکون محال ہے قدرت کے کارخانے میں
ثبات ایک تغیر کو ہے زمانے میں

آفت و بلا درست، تکلیف اور دکھ بجا، لیکن خداوند تعالیٰ سبحانہ نے اس کے اثر کو زائل کرنے کے لیے اپنے کلام بلاغت نظام میں اوصاف پنہاں رکھے ہیں۔ مشکل سے مشکل اور مصائب بھی اس کالم پاک کے آگے دم نہیں مار سکتے، چنانچہ ماہر فلکیات وعامل عملیات وتعویذات قبلہ منجم اعظم شاہ زنجانی صاحب نے نوروز **21** مارچ کی ساعت بابرکت میں کلام مجید سے لوح مصطفائی تیار کی ہے۔ آج سے پہلے حضور کا یہ فیض حقہ خاص تک تھا، اب آپ نے اس فیض سے روحانی سے عوام کو بھی مستفیض فرمایا ہے۔ لوحِ مصطفائی پاس رکھ کر ہر ضرورت مند اپنے دلی مقصد میں کامیابی حاصل کرسکتا ہے۔

☆ بے اولاد کے ہاں اولاد ہوگی ☆ دشمن مغلوب ہونگے ☆ افسرانِ بالا مہربان ہونگے ☆ ہر شخص آپکا احترام کریگا ☆ قرضہ ادا ہونے کے سامان غیب سے پیدا ہونگے ☆ مقدمات میں کامیابی ہوگی ☆ حب منشاء ملازمت ملے گی ☆ بحکم خدا قرضہ وصول ہوسکے گا ☆ کاروبار میں کشادگی ہوگی ☆ امتحان میں کامیاب ہوگی ☆ مایوس مریضوں کو شفاء منجانب اللہ ہوگی ☆ شادی خانہ آبادی میں رکاوٹ دور ہوگی ☆ جائیداد حب منشاء فروخت ہوسکے گی ☆ محبوب کو آپ سے والہانہ محبت ہوگی۔ غرضیکہ لوح مصطفائی ﷺ پاس رکھنے سے آپ کی جملہ شکایات دور ہونگی۔

پس لوحِ مصطفائی کیا ہے؟ قرآن مجید کا زندہ جاوید معجزہ ہے۔ جو آپ کے دلی جائز مقاصد ہوں وہ تفصیل سے لکھیے اور ساتھ ہی والدین کے نام بھی تحریر فرمایئے لوحِ مصطفائی آپ کو عمر بھر کام دے گی۔

نوٹ: ایک وقت میں صرف **2** مقاصد لکھیں۔

ہدیہ **751** روپے۔

## خاندان زنجانیہ عالیہ کے بے مثال روحانی تحائف

| نقش | تفصیل | ہدیہ |
|---|---|---|
| نقش اسم اعظم | حصولِ خیر و برکت کے لیے پاس رکھنے کے لیے اس سے بڑھ کر کوئی نعمت نہیں | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش نادِ علیؑ | نادِ علیؑ کا وِرد دشمن کو زیر کرتا ہے اور اسکا نقش دشمن کے ہر وار کو بے اثر کرکے سحر زجاں بن جاتا ہے، گویا یہ ایک خاص تحفہ ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش تخلیص | بازاری اور پیشہ ور محبوبہ کی ناپاک محبت سے آزاد کرکے انسان کو تباہی و بربادی سے بچالیتا ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش انقلاب عظیم | تبادلہ حب منشاء کرانے کے لیے اس سے بڑھ کر اور کوئی روحانہ تحفہ نہیں ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش یوسفؑ | گھر سے مفرور اور آوارہ لڑکوں کو واپس بلانے کے لیے شاہ زنجانی کا بے نظیر روحانی تحفہ | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش محافظ | یہ نقش پاس رکھنے سے حمل ضائع نہیں ہوتا اور بچہ صحیح سالم پیدا ہوکر زندہ رہتا ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش ولادت | دردِ ولادت میں کمی کرکے بچے کی پیدائش کو بے آسان بنا دیتا ہے | ہدیہ-/500 روپے |

فون لاہور: 042-35752277 - 35872277
فون کراچی: 021 - 32217544
0300 - 9483758

بیرون ملک کے لیے ہر نقش کا ہدیہ 10 پونڈ ہے

مینیجر شعبہ روحانیات آئینہ قسمت کاشانۂ زنجانی، D-125، گلبرگ 2، (نزد مین مارکیٹ)، لاہور

## توشہ اصحاب کہف

کی پر نور ہستیوں کی فضیلت اس سے زیادہ اور کیا ہو سکتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کلام پاک میں سورہ کہف کو نازل فرمایا۔ بزرگان دین نے توشہ اصحاب کو بڑا متبرک اور سریع الاثر مانا ہے۔ جو انسان مصیبت میں ان کی نظر دیتا ہے اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کی مصیبت کو ان ہستیوں کے صدقے دور فرما دیتا ہے۔ جناب شاہ زنجانی اپنے زیر نگرانی ہر ماہ باقاعدگی سے توشہ اصحاب کی نظر دیتے ہیں۔ ضرورت مند اور معتقد حضرات اس میں شریک ہو کر اپنی مصیبتوں کو دور فرما سکتے ہیں۔ لیکن ناجائز اور خلاف شرع مقصد نہ ہو ورنہ بجائے فائدہ کے نقصان پہنچ سکتا ہے۔ ہدیہ ایک مقصد کے لئے صرف تین صد روپے ہے۔ آپ اپنے مقاصد کے اعتبار سے شریک ہو سکتے ہیں۔ ایک' دو یا تین۔ زیادہ نہیں۔ توشہ کی تاریخ ہر قمری ماہ کی نوچندی جمعرات مقرر ہے۔ مقررہ تاریخ کا خاص خیال رکھیں ورنہ آپ کا توشہ اگلے ماہ دیا جائے گا۔

## عطر تسخیر محبوب

آپ عطر حنا یا خس کی ایک شیشی ماشہ دو ماشہ کی لے لیں۔ جس کی خوشبو نہایت تیز ہو اس شیشی کو اپنے سامنے رکھیں۔ طہارت جسم ولباس اور باوضو ہو کر اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ آیت پڑھ کر اس شیشی پر دم کر لیں۔ **واللّٰہ المستعان علی ما تصفون** یہ عمل چاند دیکھنے پر جو پہلا جمعہ آئے جمعہ کی نماز پڑھ کر شروع کریں اور ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر عصر کی نماز پڑھ لیں۔ پس عطر تسخیر محبوب تیار ہے۔ اسکے بعد عروج ماہ تک عمل تنجیم کرنا بھی ضروری ہے۔ آپ جس مجلس اور جس شخص کے پاس یہ عطر لگا کر جائینگے اور اس عطر کی خوشبو آئے گی تو بے ساختہ اور والہانہ طور سے آپکی عزت و اخوت کریگا۔ اگر کوئی شخص یہ عطر خود تیار نہیں کر سکے تو ایک ماشہ عطر کی شیشی شعبہ روحانیات ادارہ آئینہ قسمت لاہور یا کراچی سے طلب کریں۔

اپنا نام مع والدہ ضرور لکھیں — ہدیہ پانچ صد روپے

## روحانی مشاورت

خوشی وغمی سے مرقع اور روحانی وجسمانی مسائل سے بھرپور زندگی کا طویل راستہ ماہرانہ رائے کے بغیر دشوار تر ہوتا ہے۔ کسی بھی قسم کی ماہرانہ رائے کیلئے علم نجوم اور دیگر علوم خفیہ سے رجوع کریں۔ جن کا تمام الہامی کتب میں بڑی اہمیت کے ساتھ ذکر آیا ہے۔ زمین سے فلکیاتی رابطے کے تحت کائناتی شعاعیں قوانین فطرت کے تحت شب و روز اپنے فرائض انجام دے رہی ہیں جن سے ہم ہر لحہ متاثر ہوتے ہیں۔ مصروفیات زندگی مثلاً ذاتی مسائل' مال واسباب' عزیز و اقارب' گھریلو مسائل' معاملات عشق و محبت' غیر متوقع آمدن' انعام وغیرہ' صحت و قرض کے مسائل' شادی اور شراکت' وراثت اور حادثات' سفرو روحانیات' ترقی وروزگار' خواہشات' خفیہ امور' مبارک نگینہ اور دیگر فی زمانہ مسائل غرض ہر طرح کی دنیاوی روحانی مشکلات کے حل کیلئے پیدائشی زائچہ' وقتی زائچہ سے منجم وعامل شاہ زنجانی کی وسیع تر خاندانی روحانی خدمات سے بالمشافہ یا بذریعہ خط فیض یاب ہو سکتے ہیں۔

## لوح امساک

نیز پامسٹری کے شائقین بھی ذاتی طور پر مل کر لئیق مجاہد اسرار علم سے فیض یاب ہو سکتے ہیں۔

چاند وسورج گرہن کے اوقات کی تیار کردہ یہ لوح میرے خاندان عالیہ زنجانیہ میں کئی پشتوں سے مجرب چلی آ رہی ہے۔ اس لوح کو بڑی محنت اور احتیاط سے تیار کیا جاتا ہے۔ چاند گرہن یا سورج گرہن کے وقت زیر ناف پانی میں کھڑے ہو کر سیسہ (جس سے بندوق کے چھرے بنتے ہیں) پر کندہ کریں۔ سیسہ کا مربع حسب ضرورت پہلے سے بنوا لیا جائے۔ اس تختی کو اپنی کمر (گردوں) پر باندھ لیں۔ اس سے ایسی قوت باہ پیدا ہوگی۔ جو مقوی سے مقوی ادویات سے بھی پیدا نہیں ہو سکتی۔ اگر کوئی یہ لوح خود تیار نہ کر سکے تو ہمارے شعبہ روحانیات سے حاصل کرے۔ ہدیہ لوح مبلغ پانچ صد روپے ہے۔ گزشتہ سال جو لوح گرہنوں کے اوقات میں تیار کی گئی تھیں ان میں سے صرف چند لوح باقی رہ گئی

ہدیہ پانچ صد روپے

لوح درج ذیل ہے

| ٣٦٦ | ٣٥٨ | ٣٦٤ |
|---|---|---|
| ٣٦٠ | ٣٦٣ | ٣٦٥ |
| ٣٦٢ | ٣٦٧ | ٣٥٩ |

## طلسماتی دھاگہ

چھوٹے بچوں کو نظر بد سے محفوظ رکھنے کیلئے خاندان زنجانیہ عالیہ کا صدیوں سے مجرب چلا آ رہا ہے۔ ایسے والدین جو اپنے بچوں کو نظر لگ جانے سے پریشان رہتے ہیں۔ ان کے لئے اکسیر نعمت ہے۔ اس دھاگے کو جو آئینہ قسمت کے دفتر سے مفت مل سکتا ہے بچوں (7 سال تک عمر) کے گلے میں ڈالنے سے بچے نظر بد سے محفوظ رہیں

| نمبر شمار | کتاب کا نام | مصنف کا نام | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | آئینہ ہپناٹزم | باوا صاحب دیال | 250/- |
| 2 | آئینہ مسمریزم | باوا صاحب دیال | 250/- |
| 3 | آپ کی تاریخ ولادت | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 4 | انعام کی نمبرز آئینہ قسمت میں | شہزادہ سیّد مصور علی شاہ زنجانی | 200/- |
| 5 | انوارِ طلسمات (فوٹو کاپی) | علامہ رفیق زاہد | 700/- |
| 6 | انسان، اسلام اور سائنس | خالد خان خلجی | 400/- |
| 7 | انکشافاتِ جفر | حکیم سرفراز احمد زاہد | 400/- |
| 8 | استخارۂ قرآنیہ | اکبر محی الدین | 150/- |
| 9 | ارواح الجفر<br>حصہ اول۔ حصہ دوئم | شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی | 300/-<br>400/- |
| 10 | اسرارِ طلسمات | پنڈت گردھاری لعل | 250/- |
| 11 | اسرارِ عجیبہ | منشور عالم صدیقی | 350/- |
| 12 | ابجدِ نجوم | ........... | (زیر طبع) |
| 13 | الہاماتِ جفر | شعیب الرحمٰن شاہ | (زیر طبع) |
| 14 | اِک جہانِ حیرت | ڈاکٹر سیّد انور فراز | 500/- |
| 15 | بیاضِ عملیات | علامہ شاد گیلانی | 250/- |
| 16 | بحر الحاضرات | منشور عالم صدیقی | 300/- |
| 17 | بیاضِ نظامی | ماسٹر محمد شفیع نظامی | 250/- |
| 18 | بوستانِ طلسمات (فوٹو کاپی) | علامہ محمد رفیق زاہد | 650/- |
| 19 | پیش گوئی کا فن | ڈاکٹر سیّد انور فراز | 1000/- |
| 20 | تقویم سیارگان (فوٹو کاپی) | ........... | 3000/- |
| 21 | تجلیاتِ جفر | بابر سلطان قادری | 600/- |
| 22 | تسخیر الارواح | منشور عالم صدیقی | 400/- |
| 23 | تسخیراتِ ہمزاد | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 24 | تحقیقِ جفر | ........... | (زیر طبع) |
| 25 | جادو شکن دعائیں | علامہ ذوالفقار حسین جعفری | 250/- |
| 26 | جامع النجوم | شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 27 | حقائق حاضرات الارواح | غلام قادر بلوچ | 250/- |
| 28 | حقائق ہمزاد | بابر سلطان قادری | 400/- |
| 29 | حاضرات کی دنیا | قیصر احمد بی اے | 500/- |
| 30 | حروفِ صوامت | شہزادہ سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 400/- |
| 31 | خیال وسائس | خالد خان خلجی | 200/- |
| 32 | خزینۂ جفر | لیاقت اللہ قریشی | 450/- |
| 33 | روحانی زندگی کے 7 سنہری اصول | دیپ چوپڑہ | 150/- |
| 34 | رموزِ سوال | ڈاکٹر محمد ایوب تاجی | 400/- |

| نمبر شمار | کتاب کا نام | مصنف کا نام | قیمت |
|---|---|---|---|
| 35 | رجوع | شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی | 300/- |
| 36 | رحمکاریہ جفر | سیّد شعیب الرحمن شاہ | (زیر طبع) |
| 37 | سابر منتر | اشتیاق احمد (ایڈووکیٹ) | 350/- |
| 38 | سحر اسود | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 39 | طلسمات کی دنیا (فوٹو کاپی) | علامہ محمد رفیق زاہد | 650/- |
| 40 | طلسماتِ رفیق (فوٹو کاپی) | علامہ محمد رفیق زاہد | 650/- |
| 41 | طلسماتی دنیا | عامل مہتاب احمد | 250/- |
| 42 | طلسماتِ سامری | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 43 | طلسماتِ ہُد ہُد | شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی | 150/- |
| 44 | عالمِ حاضرات | قیصر احمد بی اے | 700/- |
| 45 | علاج بالنجوم | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 300/- |
| 46 | فیضِ طلسمات | سیّد فیض احمد شاہ بخاری | 300/- |
| 47 | فانوس الجفر | خالد خان خلجی | 250/- |
| 48 | قانون طلسمات | علامہ محمد رفیق زاہد | 600/- |
| 49 | قرآن، سائنس اور نجوم | شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی | 100/- |
| 50 | کائناتِ حاضرات | قیصر احمد بی اے | 350/- |
| 51 | کلیہ ریس وسٹہ | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 100/- |
| 52 | کرشماتِ مؤکلات | مجید الماس | 200/- |
| 53 | مصباح الاعداد | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 54 | مصباح الرمل | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 300/- |
| 55 | مصباح العملیات | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 300/- |
| 56 | مصباح الریمیا | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 57 | مصباح الفراست | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 250/- |
| 58 | مصباح الجفر | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 450/- |
| 59 | مصباح القیافہ | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 400/- |
| 60 | مفاتح الغیب | الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی | 150/- |
| 61 | محفل حاضرات | ملازم حسین | 450/- |
| 62 | نادِ علی | ریاض جعفری ایڈووکیٹ | 300/- |
| 63 | نافع النجوم | اشتیاق احمد ایڈووکیٹ | 300/- |
| 64 | تقدیر اور دست شناسی | صدف بلوچ | 500/- |
| 65 | حسین تیرا لہو پکارے | مرزا شمس الحسن شمس | 102/- |
| 66 | از مکاں تا لامکاں | طاہرہ رباب الیاس | 200/- |
| 67 | آپ شناسی | ڈاکٹر سیّد انور فراز | 1000/- |
| | | | |

FEBRUARY 2017

Golden jubilee Magazine

Monthly AIENA-E-QISMAT LAHORE ®

CPL # 134




## ماہر روحانیات شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی کی روحانی خدمات سے فیض حاصل کریں

باب مدینۃ العلم حضرت علیؑ کا ارشاد ہے کہ ہر انسان کے اندر ایک عالمِ اکبر چھپا ہوا ہے اور یہ دنیا عالمِ اصغر ہے۔ سُبْحَانَ اللّٰہ۔ اس حقیقت سے انکار ممکن نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو ایسی طاقتیں عطا کی ہیں جو رُوحانی مادی دنیا کو متاثر کرتی ہیں۔ رُوحانی وجسمانی مُعالج ریاضت کے بعد اُن باطنی قُوتوں کو استعمال کر کے خلقِ خدا کی خدمت کرتے ہیں۔ رُوحانی ریاضت اور مُشقت سے ہی انسان خدائی طاقت سے تعلق وہم آہنگی پیدا کر سکتا ہے کائنات میں رُوحانی توانائیاں موجود ہیں۔ اگر ہم حاصل کر کے صحیح استعمال کریں تو ہماری ہستی میں وسعت ورفعت پیدا ہو جاتی ہے۔ ایسے ہی رشتہ باہم سے منسلک ایک عظیم المرتبت سیّد گھرانے کی رُوحانی شخصیت